# فرہنگِ نعیمی

ڈاکٹر عبدالحق نعیمی

برادرسنز

برادراسٹریٹ، حضرت شیخ روڈ مالیرکوٹلہ پنجاب

# FARHANG-E-NAYEEMI

Dr. Abdul Haque Nayeemi

Edition I August. 2012
Edition II 5th Feb. 2022

ISBN : 978-81-922929-2-2

نام کتاب : فرہنگِ نعیمی

مؤلف : ڈاکٹر عبدالحق نعیمی

اشاعت اوّل : اگست ۲۰۱۲ء

اشاعت دوم : ۵ر فروری ۲۰۲۲ء

خوش نویس : فوزیہ کمپیوٹر سنٹر، جموں

تعداد : ۵۰۰

قیمت : ۲۵۰ روپے

ملنے کے پتے

۱۔ باباغلام شاہ لائبریری بہروٹ بدھ کنہ تحصیل تھنہ منڈی

۲۔ واحد بکڈ پوز دپی جی کالج راجوری

۳۔ قاسمی کتب خانہ تالاب کھٹیکاں، جموں

# انتساب

والدہ مرحومہ مغفورہ نوراللہ مرقدھا
کے نام
جن کی دعاؤں کے صدقے
اللہ تعالیٰ نے مجھے اِس قابل بنایا

آسماں تری لحد پر شبنم افشانی کرے
سبزۂ نورستہ اس گھر کی نگہبانی کرے

# ترتیب

# حمدِ باری تعالیٰ

جدھر دیکھتا ہوں اُدھر تُو ہی تُو ہے
اِدھر تُو ہی تُو ہے، اُدھر تُو ہی تُو ہے

منوّر ہے تجھ سے فلک ماہ وگیتی
ہر اک شب کی تابش سحر تُو ہی تُو ہے

ہیں مہکے ہوئے باغ و بَن کوہ تجھ سے
ہمہ جہت تُو، بار ور تُو ہی تُو ہے

غنی ہوکہ مفلس ترے سب پجاری
ترا ذکر، شہر و شکر تُو ہی تُو ہے

جہاں بانیاں ہیں تری میرے مولیٰ
ہر اک دور سے باخبر تُو ہی تُو ہے

شجر ہو حجر، یا کہ برگ وثمر یاں
ہر اک شئے میں بس با اثر تُو ہی تُو ہے

تری حمد، تیری ثنا ہو نہ کیوں کر؟
بڑا سب سے تو، معتبر تُو ہی تُو ہے

قریں تر میری منزلیں ہوں نہ کیسے
نعیمیؔ کا جب راہبر تُو ہی تُو ہے

ڈاکٹر عبدالحق نعیمیؔ

# تقریظِ جمیل

ڈاکٹر عبدالحق نعیمی کی تالیف ''فرہنگ نعیمی'' ایک اہم علمی وادبی کارنامہ ہے۔ نعیمی نے اس کتاب میں داستانوی ادب میں مستعمل اقوال وامثال کو یکجا کر کے اُردو کی نمائندہ داستانوں کی تفہیم وتعبیر کے عمل کو آسان کر دیا ہے۔ قول! نظام حیات کی تہذیب وتنظیم کا استعارہ ہے۔ خاص طور پر قرآن حکیم کے ارشادات اور رسول پاک کے فرمودات ایسے اقوال ہیں جو عالم انسانیت کے لئے نجات کے وسیلوں کا حکم رکھتے ہیں۔ مسلم اُمہ کے لئے ایسے اقوال، ایمان اور اعمال حسنہ کے اجزا ہیں ۔ چنانچہ ان تمام زبانوں کے علمی وادبی سرمایہ ہیں، جن کا فروغ اسلامی تاریخ اور تعلیمات کے زیر سایہ ہوا ہے۔ ان میں موضوع، معنی اور مقصد کی ترسیل کے لئے اقوال وضرب الامثال، تلمیحات اور دینی علامات کا استعمال عام ہے۔ اُم اللسان عربی کے علاوہ فارسی، ترکی اور اُردو وغیرہ زبانوں میں اسلامی تہذیب وتمدن کے زیر اثر، اظہار وبیان کے جو اصول، اسالیب اور طریق کار اختیار کئے گئے ان میں اور باتوں کے علاوہ اقوال وامثال کے برتاؤ کو بھی خاص اہمیت حاصل ہے۔

لغوی اعتبار سے ''قول'' کے معنی، بات، کہاوت، عہد وپیمان، اقرار اور قسم وغیرہ کے ہیں قول کی کئی قسمیں بتائی گئی ہیں۔

۱۔ قولِ صالح، سچا پختہ وعدہ، اقرار جسے توڑا نہ جائے۔

۲۔ قولِ فیصل۔ کسی معاملے سے متعلق آخری، قطعی اور حتمی فیصلہ یا رائے

۳۔ قول محال۔ مبہم، پیچیدہ، مشکل فہم۔

ڈاکٹر عبدالحق نعیمی اُردو اور پہاڑی کے معتبر محقق اور نقاد مانے جاتے ہیں۔ اب تک ان کی کئی کتابیں شائع ہو کر دادِ تحسین حاصل کر چکی ہیں۔ نعیمی کی کوشش، ہمیشہ کچھ نیا، کچھ اجتہادی کارنامہ انجام دینے کی ہوتی ہے فرسودہ موضوعات اور پیش پا اُفتادہ اندازِ بیان سے گریز اس کی خوبی ہے۔

اُردو میں اصطلاحات وتراکیب اور علامات وتلمیحات سے متعلق فرہنگیں تو مل جاتی ہیں لیکن اقوال وامثال سے متعلق فرہنگ نویسی کی ایسی مثالیں غالباً نہ ہونے کے برابر ہیں۔ اس فرہنگ میں ڈاکٹر نعیمی نے اپنی عربی وفارسی دانی کو بروئے کار لاتے ہوئے بس علمی وادبی بصیرت مندی کا جو ثبوت دیا ہے وہ لائق تحسین ہے۔ ڈاکٹر نعیمی نے جن خیالات کا اظہار کیا ہے ان سے ادب میں عصریت کے عناصر کی لازمیت کے اعتراف کا بھی اندازہ ہوتا ہے۔

مجھے پوری اُمید ہے کہ ڈاکٹر عبدالحق نعیمی کی اس کتاب کو خاطر خواہ پذیرائی حاصل ہوگی۔

پروفیسر قدوس جاوید
سابق صدر شعبہ اردو کشمیر یونیورسٹی

# تقدیم

انسان حیوان ناطق ہے ساتھ میں اللہ تعالیٰ نے اسے علم الاسما سے بھی سرفراز کیا ہے جس کا اظہار علوم وفنون میں بھی ہوتا رہتا ہے۔ ابتداء میں انسانی زندگی پر عجیب کیفیت اور سکوت کا عالم طاری تھا لیکن جلد ہی سماجی اور معاشی ضروریات کے پیش نظر کسی زبان کی تشکیل ہوئی جس کے سبب انسان اپنی بات دوسروں تک پہنچانے میں کامیاب ہوا اور اپنی زندگی کے واقعات وتجربات کو دوسروں کے سامنے مؤثر طریقے سے بیان کرنے لگا۔ جس کا سننے والوں پر اثر ہوا۔ اس طرح لوک کہانیوں کا وجود عمل میں آیا اور افسانوی ادب کا آغاز ہوا۔

اردو داستان نے عربی اور فارسی کے زیر اثر پرورش پائی۔ داستان کا آغاز عرب سے ہوا یعنی پہلے داستان عربی زبان میں لکھی گئی پھر عربی سے فارسی میں ترجمہ ہوئیں۔ بعض داستانیں فارسی کی طبع زاد ہیں۔ پھر فارسی سے اُردو میں۔ ہندوستان میں داستان کو بڑا فروغ ملا اور بعض داستانیں اردو کی طبع زاد ہیں جن میں مرزا رجب علی بیگ سرورؔ کی ''فسانہ عجائب'' اور انشاء اللہ خاں انشآء کی 'رانی کیتکی' قابل ذکر ہیں۔ کتاب ہذا میں اردو داستانوں میں مستعمل عربی وفارسی کے اقوال وضرب الامثال کو ترجمے کے ساتھ مرتب کیا گیا ہے۔ کتاب سے متعلقہ داستانوں کے معنی ومفہوم کی تفہیم وتعبیر میں آسانیاں پیدا ہوں گی۔ اسی ضرورت کو پورا کرنے کے پیش نظر اردو کی اہم نثری داستانوں میں عربی وفارسی

کے اقوال وامثال کو اکٹھا کر کے آسان زبان میں ترجمہ اور مفہوم کو پیش کیا گیا ہے۔ چونکہ متعدد طلبا و طالبات ایسے ہیں جو عربی اور فارسی زبان سے غیر واقف ہوتے ہیں۔ داستانوں میں جہاں جہاں عربی و فارسی کے اقوال وامثال آتے ہیں طلبا و طالبات کو انھیں سمجھنے میں بہت دقت آتی ہے۔ ریسرچ اسکالرس کے لیے تحقیق کے کام میں بھی یہ مسئلہ پریشان کن بن جاتا ہے۔ محبانِ اردو میں سے وہ لوگ جو اردو زبان و ادب کا نظر غائر سے مطالعہ کرتے ہیں۔ اُن میں سے بھی اکثر لوگ عربی و فارسی زبان سے نا آشنا ہوتے ہیں۔ اس طرح ادبا، انشاپرداز، افسانہ نگار اور دیگر اصنافِ سخن میں طبع آزمائی کرنے والے حضرات بھی کتابِ ہذا کے مطالعہ سے ضرب الامثال کی وضاحت آسانی سے کر سکیں گے۔ کتاب ہذا میں شامل اقوال وامثال میں قرانِ حکیم کی آیاتِ بینات، احادیثِ کریمہ، عربی و فارسی کے محاورے، مصرعے، اشعار یا اُن کا اختصار شامل ہے۔ اردو کی اہم نثری داستانوں میں عربی و فارسی کے اقوال وامثال کے تحت فورٹ ولیم کالج اور کالج کے باہر اہم مطبوعہ داستانوں کو لیا گیا ہے۔ جن میں باغ و بہار، تو تا کہانی، آرائش محفل، داستان امیر حمزہ، قصہ گل وصنوبر، حُسن و عشق، مذہب عشق وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ فورٹ ولیم کالج کے باہر کی مطبوعہ داستانوں میں فسانۂ عجائب، باغِ ارم، شگوفہ محبت، شبستانِ سرور، بوستانِ خیال، قصہ اگر و گُل اور نو رتن وغیرہ شامل ہیں۔

متن کی بنیاد کتابی نسخے پر ہی رکھی گئی ہے۔ اس بات کو ملحوظ نظر رکھا گیا ہے کہ سختی کے ساتھ اصل متن کو لازم سمجھا جائے اگر متن میں کوئی کمی باقی رہ گئی ہے تو معانی کے جُز میں اس کی نشاندہی کر دی گئی ہے۔ اقوال وامثال پر اعراب (زیر زبر پیش) لگا دیئے گئے ہیں تا کہ پڑھنے میں قارئین کو آسانی رہے۔ قرآن حکیم کی آیتِ کریمہ یا احادیث نبوی ﷺ کو اگر اختصار سے بیان کیا گیا ہے تو معانی کے جُز میں اُس آیت مبارکہ یا حدیث کریمہ کے

پورے الفاظ درج کئے گئے ہیں۔ ہر صفحے پر تین اجزاء کی ترتیب اس طرح ہے جز واول میں متن کا صفحہ نمبر، جز ودوم میں اقوال وامثال اور جز وسوئم میں مفاہیم ومعانی کو پیش کیا گیا ہے۔ اقوال وامثال میں کچھ قول ایسے بھی ہیں جو بحث طلب ہیں یا اُن کی تشریح کرنا ضروری ہے اُن کی تشریح بھی کردی گئی ہے تا کہ قاری کی نظر کہیں نہ رُکے اور اُس کی تشنگی باقی نہ رہے۔

اس کتاب کی ترتیب وتدوین میرے مادر وطن بدھ کنہ بہروٹ اور پوسٹ گریجویٹ شعبہ اردو گورنمنٹ پی جی کالج راجوری کے دلکش اور خوبصورت علمی وادبی فضاؤں میں ہوئی۔ میں سب سے پہلے رب لم یزل کی بارگاہ صمدیت میں اپنی عقیدت کی جبیں کو ہزاروں مرتبہ خم کرتے ہوئے دلی مسرّت محسوس کرتا ہوں کہ الحمداللہ ''فرہنگ نعیمی'' کا کام بخیر وعافیت تکمیل کو پہنچا۔ توفیق ربانی کی بدولت اپنی کم علمی اور دیگر مصروفیات کے باوجود احباب کی خواہش کو پورا کرنے میں کسی حدتک کامیاب ہوا۔ پروفیسر ظہورالدین نوراللہ مرقدہ کو اس مقام پر یاد کرنا مناسب وضروری سمجھتا ہوں جن کے زیرسایہ میری تربیت ہوئی۔ استاذ مکرم مرحوم ومغفور ہر مقام پر میری حوصلہ افزائی کرتے تھے۔ اللہ تعالیٰ اُن کی مغفرت فرمائے۔ (آمین)

پروفیسر قدوس جاوید کا بے حد ممنوں ہوں جنھوں نے میری التجا پر انتہائی مصروفیات کے باوجود تقریظ لکھی، پروفیسر ارتضیٰ کریم، پروفیسر شہاب عنایت ملک، پروفیسر محمد ریاض احمد (صدر شعبۂ اردو جموں یونیورسٹی، جموں) اور پروفیسر مشتاق عالم قادری (شعبۂ اُردو دہلی یونیورسٹی) کا شکر گزار ہوں جو ہمیشہ میری حوصلہ افزائی کرتے ہیں۔

میرے بچپن کے کرم فرما استاد الحاج عبدالحمید میر مرحوم ومغفور اور الحاج مرزا غلام احمد جرال (بقید حیات ہیں) کا ذکر کرنا لازمی سمجھتا ہوں کہ جنھوں نے بچپن میں مجھے قلم پکڑنا سکھایا تھا۔ ڈاکٹر ساجر ملک صدر شعبۂ فارسی اور پروفیسر انظار احمد ملک صدر شعبہ عربی

گورنمنٹ پی جی کالج راجوری اور مفتی محمد عارف نعیمی کا تہہ دل سے ممنوں ہوں جنھوں نے اس کتاب کی پروف ریڈنگ میں میرے ساتھ تعاون کیا۔ اپنی شریکِ حیات وحیدہ کوثر کا شکریہ ادا کرنا ضروری سمجھتا ہوں جس نے بے پناہ مصروفیات کے باوجود مجھے پڑھنے لکھنے کا موقعہ فراہم کیا۔ برادر اصغر مرزا محمود الحق جرال سلمہٗ کا متشکر ہوں جو ہر مقام پر میرے شانہ بشانہ رہتے ہیں۔ نور چشمی رفیقہ فردوس، راضیہ فردوس اور نور نظر محمد نعیم الحق کا بھی شکرگزار ہوں۔ جن کا تعاون بھی اس کتاب کی تیاری میں شامل حال رہا۔ اللہ تعالیٰ درازی عمر کے ساتھ ساتھ آنے والی زندگی میں کامیابیوں سے نوازے۔ رُفقائے کار ڈاکٹر امجد علی بابراور ڈاکٹر ظہیر احمد کا بھی ممنون ہوں جو شعبے کے ہر کام میں میرے ساتھ تعاون کرتے ہیں اور ہر مقام پر میری حوصلہ افزائی بھی کرتے ہیں۔ مسعود بھائی کا احسان مند ہوں جنھوں نے بڑی محنت سے کتابت کا فریضہ انجام دیا۔ علاوہ ازیں ان سب احباب کا شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے کسی بھی طرح میرا تعاون کیا۔

اللہ کرے قارئین کے لیے میری کوشش مفید ثابت ہو۔

گر قبول افتد زہے عز و شرف

عبدالحق نعیمی

خادم شعبۂ اردو

گورنمنٹ پوسٹ گریجویٹ کالج

راجوری

یکم فروری ۲۰۲۲ء

# اقوال وامثال کی سماجی وادبی اہمیت

تاریخ کے زرّیں اوراق میں یہ بات اظہر من الشّمس ہے کہ جب سے انسان نے اپنا تہذیبی سفر شروع کیا اسی وقت سے تہذیب کی ہر سطح پر اقوال وامثال کا وجود ملتا ہے۔ اقوال وامثال زندگی کے ہر شعبے سے اس طرح جڑے ہوئے ہیں جنہیں زندگی سے جدا کرنا ممکن ہی نہیں۔ پڑھے لکھے باشعور طبقے سے لے کر جاہل مطلق تک کم وبیش سبھی لوگ اقوال وامثال کا بلاتکلف استعمال کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ بہت سوں کے لئے تو اقوال وامثال ناقابل تردید حقائق سے کم درجہ نہیں رکھتے۔ خاص طور سے سماجی رشتوں، اخلاقی برتاؤ، لین دین، رہن سہن، اونچ نیچ اور کھرے کھوٹے کی پہچان سے متعلق تو اقوال وامثال اس قدر مقبول ہیں کہ ان کے سبب روزمرہ کے متعدد مسائل آپ ہی آپ حل ہو جاتے ہیں۔

اقوال وامثال کو بہت سے مقامات پر اس طرح برمحل استعمال کیا جاتا ہے کہ زیر بحث مخاطب ومتکلم کی تکرار ختم ہو جاتی ہے۔ اس مقام پر مخالف کو چپ کرانے کے لئے بڑی خوبی اور چابک دستی سے انہیں استعمال کیا جاتا ہے ہمارے ہندوستان میں تو ضرب الامثال کا استعمال بہت ہی عام ہے اور اس کی کامیابی کا راز اس میں پوشیدہ ہے کہ اکثر اقوال کو سماج کا بڑا طبقہ زندگی کی اٹل حقیقت کے طور پر تسلیم کرتا ہے۔ ان امثال سے کسی سماج کے تصور حیات، اخلاقی کردار، اطوار وگفتار اور معاشرتی برتاؤ کا اندازہ آسانی کے ساتھ لگایا جا سکتا ہے۔ اس سلسلے میں ڈاکٹر ہنری ایچ ہارٹ (Dr. Henry H. Hart) یوں رقمطراز ہیں:

"With the aid of proverbs we can, with in limitations, reconstruct the manners, charcteristics, and outlook on the world of the social group which uses them."
[Seven Hundred chinese proverbs (The proverbs and its place in chinese life) Page No. 201]

انسانی سماج میں اقوال وامثال کی ہم گیر اہمیت کا اندازہ اس سے بھی لگایا جا سکتا ہے کہ امثال میں انسان کی سماجی وانفرادی شخصیت کی تعمیر وترقی کے راز پوشیدہ ہیں اور ایسے گُر ان میں کارفرما ہیں جنہیں سیکھنے کے لئے عمر کا ایک حصہ درکار ہوتا ہے پھر بھی کما حقہ اپنی زندگی کو سنوارنا اور سماج میں کامیاب انسان بانا مشکل ہے۔ تاہم ہر پڑھا لکھا انسان بالواسطہ یا بلاواسطہ ضرب الامثال کو ضرور استعمال کرتا ہے کیونکہ سماجی زندگی کی سیکڑوں سچائیوں سے براہ راست واقفیت انہیں کے توسل سے ہوتی ہے۔ اسی لیے علامہ نیاز فتح پوری انہیں (Axioms) کا درجہ دیا ہے۔

''کہاوتوں کا اگر تجزیہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ ان کا تعلق محض خیال کی اپج یا ذہنی تخلیق سے نہیں ہے بلکہ ان کے پسِ منظر بعض ایسے حقائق پر مشتمل ہیں جن کی حیثیت اقلیدس کے اصول موضوع (Axioms) سے کم نہیں جو آپ اپنی صداقت کی ضامن ہیں''۔

(مضمون، کہاوتیں مشمولہ نگار، جلد ۶۶،شمارہ ۱/ جولائی ۱۹۵۲ء، ص: ۴۱)

مذکورہ اقتباس سے اقوال وامثال کی سماجی اہمیت روزِ روشن کی طرح عیاں ہے۔ سماجی معنویت کے اعتبار سے امثال اپنی انفرادی اہمیت کے حامل ہیں۔ متعدد ماہرین

لسانیات اور نقّادوں نے ان کی سماجی اہمیت کے بارے میں اپنی رائے کا اظہار کیا ہے۔

اخلاقی تعلیم و تربیت کے لیے بھی اقوال کا استعمال قدیم زمانے سے ہی مسلسل کیا جارہا ہے دنیا کے سیاسی، سماجی، مذہبی رہنماؤں نے امثال کی مدد سے اخلاقیات کی تعلیم دی ہے اور خاص طور سے مذہبی رہنماؤں نے اخلاقیات وروحانیت کی تعلیم میں جابجا ضرب الامثال کا ذکر کیا ہے۔ اس اعتبار سے اقوال وامثال کو مذہب کے ہم عمر قرار دیا جاسکتا ہے۔ چونکہ اقوال وامثال کے وجود میں آنے کا ایک سبب وعظ وتلقین بھی رہا ہے۔ حکمت ودانشوری کی باتیں بتا کر عوام کو گمراہی سے بچانے کے لئے بزگانِ دین اور دانشور طبقے اس کوشش میں مصروف رہے کہ مختصر ترین الفاظ میں مثالیں دے کر نصیحت کے طور پر اخلاق ومحبت کی باتیں لوگوں کو ذہن نشین کروائی جائیں۔ اس سبب سے ایسے اقوال وجود میں آئے جن کا تعلق اخلاق آموزی سے زیادہ ہے۔ آج بھی دنیا کی بڑی زبانیں اخلاقی ضرب الامثال کی کثیر تعداد اپنے اندر سمیٹے ہوئے ہیں۔

جب تہذیب اور زبان ایک ساتھ توسیع پذیر ہوتے ہیں تو ان کے باہمی رشتے زبان کی صرف ونحو میں عام طور سے نمایاں نظر آتے ہیں اس اعتبار سے ضرب الامثال کے ذخیرۂ الفاظ پر غور کیا جائے تو تہذیبی ارتقا اور ثقافتی لین دین کا پتا چلے گا۔ متوسط دور سے ارتقا پذیر ہندوستانی تہذیب کے عناصر کو اردو اقوال وامثال کے سماجی ولسانیاتی مطالعے سے بہ آسانی دریافت کیا جاسکتا ہے۔ ضرب المثل میں محفوظ ومستعمل لسانی عناصر کی مدد سے اشخاص، حیوانات اور اجناس کے اسماء، مذہبی، علمی، معاشی، تہذیبی وجنسی اصطلاحات، تلمیحات واشارات اور مختلف النوع اظہارات کی نشاندہی کیا جاسکتی ہے۔

زبان کے اسلوبیاتی (Stylistic) مطالعے کے سلسلے میں ضرب الامثال بڑی اہمیت کے حامل ہیں۔ مشہور عربی مثل ہے: "المَثَلُ فی الکلامِ کا لملح فی الطعامِ"

یعنی'' کلام میں کہاوت اس طرح ہے جس طرح کھانے میں نمک'' گویا لطف کلام کے لئے مثل استعمال ہوتی ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ زبان وادب میں اقوال وامثال کا استعمال نمکینی وشیرینی دونوں کو بڑھاتا ہے کیونکہ امثال میں یہ دونوں خصوصیات بدرجہ اتم موجود ہوتی ہیں۔ امثال کو زبان کا سنگھار بھی کہا گیا ہے۔ اس سے زبان کے قدرتی حسن میں اضافہ ہوتا ہے۔ خاص طور سے تخلیقی ادب میں اقوال وامثال کا استعمال زینت اسلوب کا باعث ہوتا ہے۔ جس طرح بدائع کے استعمال سے نظم ونثر کا حسن بڑھ جاتا ہے اسی طرح امثال کے استعمال سے مختلف اصنافِ ادب کی خوبصورتی اور کشش میں اضافہ ہوتا ہے۔ خصوصاً ڈراموں اور حکایاتی ادب مثلاً افسانہ، داستان، ناول اور مثنوی اقوال وامثال کو بڑی چابک دستی اور خوبصورتی سے استعمال کر کے ان کی فنی قدر وقیمت کو بلند کیا گیا ہے۔ زبان وادب میں حسن پیدا کرنے میں اقوال وامثال کی اخلاقی تعلیم کے علاوہ جن اسلوبیاتی خوبیوں کا دخل ہے ان میں سرحرفیت، استعارہ، تلمیح، وزن وقافیہ قابل ذکر ہیں۔ مثال کے طور پر چند ضرب الامثال ملاحظہ کیجئے۔

سرحرفیت (Alliteration) آم کے آم گٹھلیوں کے دام۔ مان نہ مان میں تیرا مہمان۔

استعارہ: بندر کیا جانے ادرک کا سواد۔

جو گرجتے ہیں وہ برستے نہیں۔

اندھے کے آگے رونا اپنی آنکھیں کھونا۔

بھینس کے آگے بین بجائے بھینس کھڑی پگرائے۔

تلمیح: (Allusion) جس کی لاٹھی اس کی بھینس۔

اندھیر نگری چوپٹ راجا۔

پریت نہ جانے جات کجات۔

آپ آپ کر مر گئے سرہانے دھرا رہا پانی۔

وزن وقافیہ: آنکھیں ہوئیں چار، دل میں آیا پیار۔

ایک توے کی روٹی کیا چھوٹی کیا موٹی۔

لڑکی گہوارے میں اور جہیز پٹارے میں۔

باپ پو پوت پتا پر گھوڑا، بہت نہیں پوتھوڑا تھوڑا۔

اقوال وامثال کی سماجی وادبی اہمیت کا ذکر کرتے ہوئے عربی زبان کا ذکر کرنا ضروری ہوجاتا ہے کیونکہ عربی زبان دُنیا کی وسیع، شیریں، سلیس، پاکیزہ اور خوبصورت زبانوں میں شمار ہوتی ہے۔ جس کی مثال مشکل سے ملتی ہے۔ اس کے الفاظ کے مخارج بڑے سامع نواز، پیرایہ بیان بڑا بلیغ، تراکیب دل آویز اور صوتی اثرات بڑے وقیع اور مؤثر ہوتے ہیں۔ پھر ایک اہم خوبی اس کی یہ بھی ہے کہ ایک ہی مادہ (اکثر صرف تین حروف) سے مختلف قسم کے الفاظ اور اوزان نکلتے ہیں جن میں بسا اوقات سات حروف تک ہوتے ہیں اور ان کے معانی بالکل مختلف ہوتے ہیں۔ اس کے صلات[1] کے بدلنے سے بھی معنی میں تغیر پیدا ہوجاتا ہے۔ بات کو پر اثر بنانے کے لئے عربی اقوال میں مجاز وکنایہ اورتشبیہ واستعارہ وغیرہ کا اور معانی میں گہرائی وگیرائی پیدا کرنے کے لئے مترادفات کا استعمال ہوتا ہے۔ الفاظ کی آخری آواز یعنی اعراب کو حروف کے ذریعے ہی ادا کیا جاتا ہے۔

---

ا۔ صلہ کے لغوی معنی جزا کے آتے ہیں اصطلاح ادب میں صلہ فعل کے بعد حرفِ جار کا بدلنا ہوتا ہے جسے رَغَبَ بِهٖ (اُس سے رغبت کی) رَغَبَ عَنهُ (اس سے روگردانی کی) یہاں رَغَبَ پھرنے کے معنی میں ہوگیا۔ قُلْتُ لَهٗ (اُس سے میں نے کہا) قُلْتُ عَلَيهِ (اُپر میں نے اعتراض کیا)

کم سے کم الفاظ میں زیادہ سے زیادہ معانی کو دلنشین انداز میں ظاہر کرنے کا طریقہ کم وبیش ہر زبان میں پایا جاتا ہے۔ مگر عربی زبان میں اس کی بہت کثرت اور اس میں بڑا تنوع ہے۔ عربوں کو اپنے مخصوص طرزِ زندگی کے تجربات سے عربوں نے براہِ راست نتائج اخذ کئے۔ ان نتائج کو حکمت وفلسفہ، دانشمندی وجُزرسی کی آمیزش سے الفاظ کے ایسے خوب صورت قالب میں ڈھالا گیا جو صوتی اثرات کے حسن وجمال کے علاوہ معنویت میں بھی بحرِ بیکراں تھے اور یہی قالب عربی زبان کے ''ضرب الامثال'' یا ''اقوال وامثال'' کہلائے۔ ڈاکٹر عبدالحلیم ندوی اس سلسلے میں اپنی رائے کا اظہار کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

> ''الفاظ کے صوتی اثرات کے ذریعے منظر کشی کرنے میں عربی زبان کو امتیازی حیثیت حاصل ہے۔ چنانچہ اس زبان میں بعض ادبا ایسے گزرے ہیں جنہوں نے الفاظ کے ذریعے کسی چیز کا ایسا نقشہ کھینچ دیا کہ اس کی تصویر آنکھوں کے سامنے پھر گئی۔ جیسے ابوزید الطائی نے حضرت عثمان کے سامنے شیر کا حلیہ اس طرح بیان کیا کہ اس کا مہیب تصور آنکھوں کے سامنے آ گیا۔''[1]

حقیقی جو انسانوں نے کہے ہیں اور فرضی جو جانوروں کے منہ سے ادا کروائے گئے ہیں۔ کہاوتیں کہنے کا رواج اس وقت پڑا جب معاشرے میں حکمران طبقے اور سربرآوردہ لوگوں کی ظلم وزیادتی بڑھ گئی۔ اور مفکرین ومصلحین کو اس کا خطرہ پیدا ہو گیا کہ اگر انہوں نے اپنی زبان سے اس قسم کے جملے کہے جن کی چوٹ حکمران طبقے پر یا سربراہِ مملکت پر پڑے گی، تو وہ ان پر اور بھی زیادہ ظلم وزیادتی کریں گے۔ ضرب الامثال کے علاوہ جاہلی نثر کے

[1] عربی ادب کی تاریخ جلد اول ۱۹۸۹ء ص:۷۵

نمونوں میں پہیلیاں اور بجھارتیں ملتی ہیں اگر چہ نقاد اور تذکرہ نگاروں نے ان کی طرف زیادہ توجہ نہیں دی اور انہیں جمع کرنے کی زیادہ کوشش نہیں کی متعدد پہیلیاں اور بجھارتیں مختلف کتابوں میں بکھری پڑی ہیں۔ عرب میں ایک مثل مشہور ہے کہ عبید ابن الابرص اور امرأالقیس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ عبید نے امرأالقیس سے شعر میں پہیلی کہی اور اس کا جواب اس نے شعر میں دیا عبید نے کہا:

ماحیه میتة قامت بمیتتها

درداء ماانبتت ناباو اضر أساء

یعنی وہ کون سی زندہ چیز ہے جو اپنی لاش کے سہارے کھڑی رہتی ہے اور چھونے میں کھردری ہے لیکن نہ اس کے دانت ہیں نہ ڈاڑھ۔ امرأالقیس نے اس کی بوجھ بتائی:

تِلْکَ الشَّعِیْرَةُ تُسقٰی فِی سُنَا بِلِها

قَدأُخِرَجتُ بَعْدَ طُولِ المُکْثِ أکداساً

یعنی وہ "جو" ہے جو اپنی بالیوں کے ذریعے پانی پیا کرتا ہے
ایک مدت تک زمین میں پڑے رہنے کے بعد ڈھیر کے ڈھیر
دانے پیدا کرتا ہے۔ (عربی ادب کی تاریخ ۱۹۸۹ء، ص۱۰۲)

عربی ضرب الامثال کو پڑھنے سے اس بات کا اندازہ ہوتا ہے عربوں نے انسان کی سماجی زندگی اور تجربات سے ایسی جامع و مانع اور مؤثر امثال وضع کی ہیں جو آج تک اپنی معنویت اور جامعیت میں نمونہ اور عربی ادب کی جان ہیں۔ آج ان کے استعمال سے کلام میں حسن اور معانی میں گہرائی اور اعجاز پیدا کیا جاتا ہے مثال کے طور پر چند اقوال و امثال قارئین کی نذر رہیں:۔

(i) "ان البِغَاثُ بأرْضِنا یَسْتَنْسِر": یعنی کمزور چڑیا بھی زمین میں گدھ جیسی طاقتور

بن جاتی ہے۔ یہ مثل ایسے موقع پر کہی جاتی ہے جب کمزور آدمی طاقت اور قوت کا مظاہرہ کرنے لگے۔ گھٹیا آدمی بڑا بن جائے۔ جیسے اردو میں کہتے ہیں ''اپنی گلی میں کتّا بھی شیر ہوتا ہے۔''

(ii) ''رُبَّ رَمْیۃٍ من غَیرِ رَامٍ'': کبھی تیراندازی نہ جاننے والے کا تیر بھی نشانے پر لگ جاتا ہے۔ اسے سب سے پہلے ابن عبدالغوث المنقری نے کہا تھا۔ یہ ایسے موقع پر بولتے ہیں جب ہمیشہ غلطی کرنے والا کبھی صحیح بات کہہ جائے یا صحیح کام کر جائے۔ جیسے اردو میں ''اندھے کے ہاتھ بٹیر لگنا۔''

(iii) ''اِنَّ الْعَوَانَ لَا تُعَلَّمُ الْخِمْرَۃَ'': شادی شدہ عورت کو دوپٹہ اوڑھنا نہیں سکھایا جاتا۔ یعنی بوڑھے لوگوں کو ادب نہیں سکھایا جاتا۔ اس مثل کو ایسے موقع پر بولتے ہیں جب کوئی کم علم یا ناتجربہ کار بزرگوں کے سامنے باتیں بنائے۔ جیسے اردو میں کہتے ہیں ''چھوٹا منہ بڑی بات''۔

(iv) ''سَبَقَ السَّیْفُ الْعَذَل'': تلوار ملامت سے سبقت لے گئی۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ وقت گزرنے کے بعد تلافی ممکن نہیں ہے۔ جیسے اردو میں ''تیر کمان سے نکل گیا'' یا ''اب پچھتاوے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت۔''

عربی زبان کے اقوال وامثال میں ایسے فلسفیانہ اور حکیمانہ مقولے بھی ہیں جن میں زندگی کے تجربات کی بنا پر ایسے اٹل حقائق کا بیان ہے جن سے کوئی انکار نہیں کر سکتا۔ یہ ضرب الامثال عربی زبان کی نثر و نظم دونوں میں ملتی ہیں جو نہایت دلکش اور مؤثر ہیں بطورِ مثال چند امثال پیش خدمت ہیں ملاحظہ فرمائیں:

(i) ''مَنْ سَلَکَ الْجَدَدَ اَمِنَ الْعِثَار'': یعنی جو سیدھی راہ چلتا ہے ٹھوکر سے بچا رہتا ہے۔ فارسی میں کہتے ہیں ''راہِ راست برو گرچہ دور است''۔

(ii) ''کَلّم اللسانِ انکیٰ مِن کَلّم السِّنان '': زبان کا زخم تیر کے زخم سے زیادہ تکلیف دہ ہوتا ہے۔

(iii) ''مَنْ ضَاقَ صَدُرُہٗ اِتَسَعَ لِسَانُہٗ '': جس کا دل چھوٹا ہے اس کی زبان لمبی ہوتی ہے

(iv) ''مَنْ جَدّ وَجَد'': جس نے کوشش کی اس نے پایا۔

(v) ''خَیرُ الغِنیٰ الْقَناعَۃ'': قناعت بہترین مالداری ہے۔

اردو ادب اور فارسی ادب کے اقوال و امثال باہم وابستہ ہیں۔ دونوں میں یکساں تلمیحات اکثر پائی جاتی ہیں۔ فارسی ادب میں جابجا اہم تاریخی واقعات و حادثات کے حوالے پائے جاتے ہیں۔ عشق و محبت کے قدیم افسانوں کے کرداروں کا ذکر بھی اکثر آتا ہے۔ جس سے فارسی اقوال و امثال کی سماجی و ادبی اہمیت واضح ہو جاتی ہے۔ اس لئے فارسی تلمیحات کی وضاحت کے لئے شعراء کے کلام سے چند مثالیں پیش کرتا ہوں۔

(i) ''آبِ بقا'':

کہانیاں ہیں حکایاتِ خضر و آبِ بقا
بقا کا ذکر کہاں اس جہانِ فانی میں

بعض تاریخی روایات میں آتا ہے کہ سکندرِ اعظم سے خضر علیہ السلام کی ملاقات ہوتی تو سکندر نے اپنے آبِ بقا مہیا کرنے کو کہا۔ خضر، سکندر کو آبِ حیات کی طرف لے چلے۔ جب آبِ حیات کے چشمے کے قریب پہنچے تو کہتے ہیں کہ راستے میں بارہ بارہ کوس تک اندھیرا ہی اندھیرا تھا اسی لئے شاعر نے کہا ہے:

''کہ آبِ چشمہ حیوان درون تاریکی است''

بارہ کوس کی تاریکی کو چیر کر جب سکندرِ اعظم چشمے کے کنارے پر پہنچے تو حضرت خضر کہیں ادھر ادھر ہو گئے۔ سکندر نے دیکھا کہ بوڑھے کوّے جن کا رنگ سفید ہو چکا

تھا۔ جب وہ اس چشمے میں ڈبکی لگاتے ہیں تو سیاہ رنگ کے ہو کر نکلتے ہیں۔ یہ دیکھ کر سکندر بھی ڈبکی لگانے کو تھا کہ پاس سے ایک بہت بوڑھا آدمی ظاہر ہوا اور سکندر کو منع کرنے لگا کہ اس چشمے میں مت غوطہ لگاؤ ورنہ مجھ جیسی حالت ہو جائے گی۔ نہ کھانے کا مزہ رہے گا نہ پینے کا اور پھر موت مانگنے سے بھی نہ آئے گی۔ سکندر اس بوڑھے کو خستہ حال دیکھ کر آبِ حیات سے یوں ہی لوٹ آیا اور پانی نہ پیا۔

(ii) ''الیاس'':

حقّا کہ باعقوبتِ دوزخ برابر است
رفتن بپائے مردی ہمسایہ در بہشت

جس طرح حضرت خضر خشکی پر بھولے مسافروں کو راہ دکھاتے ہیں اسی طرح الیاس علیہ السلام سمندروں میں کھونے اور بھٹکنے والوں کی رہنمائی کرتے ہیں۔ شعر میں کسی کا سہارا لینے کی مذمت کی گئی ہے۔ اسی مطلب کا ایک اور شعر اردو میں اس طرح ہے۔

نہ پکڑیں دامنِ الیاس گردابِ بلا میں ہم
کہ بدتر ڈوب کر مرنے سے ہے جینا سہارے کا

(iii) ''آتشِ نمرود یا نارِ خلیل'':

بے خطر کود پڑا آتشِ نمرود میں عشق
عقل ہے محوِ تماشائے لبِ بام ابھی

قدیم زمانے میں ملک عراق میں ایک بڑا زبردست اور ظالم بادشاہ نمرود حکومت کرتا تھا وہ اتنا مغرور تھا کہ خدائی کا دعویٰ کرتا اور لوگوں سے اپنے آپ کو سجدہ کرواتا تھا۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام ایک مشہور و معروف پیغمبر ہوئے ہیں جن کا لقب خلیل اللہ (اللہ کا دوست) تھا۔ آپ نے اپنی قوم کے بتوں کو توڑ ڈالا تھا اور خدائے

وحدہ لاشریک کی اطاعت وبندگی کی تلقین کی۔ اس پر بادشاہ نمرود نے غضبناک ہوکر حضرت ابراہیم خلیل اللہ کو آگ میں جلا دینے کا حکم دیا۔ چنانچہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو آگ میں ڈال دیا گیا لیکن خدا کے فضل وکرم سے وہ آگ گلزار بن گئی۔ اور خلیل اللہ کو کوئی آنچ نہ آئی اور وہ اس عظیم امتحان میں پورے اترے۔ اس واقعے کے تعلق سے ایک اور شعر ملاحظہ ہو:

خلق کریم و نفیس و ابر مفیض وفائز رحمت
آبِ بقا و خاک شفا و نارِ خلیل و بادِ مسیحا

(iv) ''بارِ امانت'':

آسماں بارِ امانت نتوانست کشید
قرعہ فال بنامِ من دیوانہ زدند

قرآنِ حکیم میں آیا ہے کہ خدا نے آسمانوں، زمینوں، دریاؤں اور پہاڑوں کے سپرد اپنی خلافت کا بارِ امانت کرنا چاہا لیکن ان سب نے کانوں پر ہاتھ رکھا اور انکار کردیا ۔پس انسان نے اس بارِ امانت کو اٹھالیا۔ اس کے بعد انسان کے متعلق فرمایا گیا ''انہ کان ظلوماً جھولاً'' یعنی تحقیق وہ اپنے اوپر ظلم کرنے والا جاہل ہے۔ اسی کے متعلق خاقانیِ ہند حضرت ذوق فرماتے ہیں:

جو بار آسمان و زمین سے نہ اٹھ سکا
تو نے غضب کیا دلِ شیدا اٹھایا لیا

(v) ''کاغذی پیراہن'':

نقش فریادی ہے کس کس کی شوخیِ تحریر کا
کاغذی ہے پیراہن ہر پیکرِ تصویر کا

(vi) ''حسنِ یوسف'':

حسنِ یوسف دمِ عیسیٰ یدِ بیضا داری
آنچہ خوباں ہم دارند تو تنہا داری

مذکورہ تصریحات سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ اقوال وامثال چاہے ان کا تعلق کسی بھی زبان سے ہو دائمی معنویت کے حامل ہوتے ہیں۔ ان کی وساطت سے افراد اپنے زمانے بھر کے تجربات کو آنے والی نسلوں کے لئے دائمی طور پر محفوظ کر دیتے ہیں، جو زندگی کے مشکل سے مشکل مراحل میں انسانوں کو بصیرت عطا کر کے اُنھیں کامیابی وکامرانی سے ہمکنار کرتے ہیں۔ مزید ان اقوال وامثال کی وساطت سے اقوام کے ان جمالیاتی احساس ومدرکات کا بھی پتہ چلتا ہے جو انہیں زندگی بسر کرنے اور بخوبی گزارنے کے گر سکھاتے ہیں۔ چنانچہ ان کا مطالعہ اقوام کے احساس جمال میں مزید نکھار پیدا کر کے زندگی اور کائنات دونوں کو جینے اور رہنے کے قابل بناتا ہے۔

# فورٹ ولیم کالج
# کی
# مطبوعہ داستانوں میں
# عربی اور فارسی
# کے
# اقوال و امثال

# داستان: توتا کہانی

طباعت : در مطبع مرتضوی طبع شد

مصنف : میر حسن

مترجم : حیدر بخش حیدری

سنِ اشاعت: ۱۸۰۰ء مطابق ۲۳ رشوال ۱۲۶۲ھ

| صفحہ نمبر | عربی کے اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۲ | بسم اللّٰہ الرّحمٰن الرّحیم۔ (القرآن) | اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان رحمت والا ہے (سورۃ توبہ کے علاوہ ہر سورۃ کے شروع میں مرسوم ہے) |
| ۴ | جَامِعُ الْقَوَانِیْنَ | قوانین کا جمع کرنے والا۔ |
| ۱۴ | رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ | اللہ کی رحمت ہو اس پر۔ (اولیاء عظام اور صالحین کے لئے بولا جاتا ہے) |
| ۱۵ | إِن شَاءَ اللّٰهُ تَعَالٰى | اگر اللہ تعالیٰ نے چاہا |
| ۲۶ | كُلُّ شَيْءٍ يَرْجِعُ اِلٰى أَصْلِهٖ | ہر چیز اپنی اصل کی طرف لوٹتی ہے |
| ۵۸ | سُبْحَانَ اللّٰهِ | اللہ پاک ہے (تعجب اور اعتراف دونوں موقعوں پر بولا جاتا ہے)۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۷۵ | لَاتَقْنَطُوامِنْ رَحْمَةِ اللّٰهِ (سورہ زُمرد، آیت ۵۲) | اللہ کی رحمت سے نا امید نہ ہو۔ |
| ۸۲ | أَسْتَغْفِرُاللّٰهَ | اللہ سے مغفرت چاہتا ہوں۔ |
| ۸۸ | واللّٰه أعْلَم | اور اللہ زیادہ جانتا ہے۔ |
| ۳ | دام اقبالہٗ | ہمیشہ رہے اس کا مرتبہ |
| ۸۸ | کند ہم جنس با ہم جنس پرواز کبوتر با کبوتر باز با باز | ہم جنس ہم جنس کے ساتھ پرواز کرتا ہے، جس طرح کبوتر کے ساتھ کبوتر اور باز، باز کے ساتھ باز۔ |

# داستان: باغ و بہار


طباعت : ثمر آفسیٹ پرنٹرز دہلی

مصنف : میر امن دہلوی

مرتب : رشید حسن خان

پبلشرز : انجمن ترقی اردو ہند

سنِ اشاعت : ۱۹۹۲ء


| صفحہ نمبر | عربی کے اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۴ | وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ | رحمت اور سلامتی |
| ۴ | أشْرَفُ الْاَشْرَافِ | شریفوں کے شریف (مطلب ہے سب سے زیادہ شریف)۔ |
| ۶ | أشْرَفُ الْبِلَادِ | شہروں میں سب سے بہتر و برتر شہر (مراد مکۃ المکرّمہ ہے) |
| ۸ | دَارُالْخِلَافَۃِ | راجدھانی، پایۂ تخت |
| ۱۲ | اسم بامسمّٰی | جیسا نام ویسی ہی صفت۔ (مثلاً اگر کسی شخص کا نام شجاعت علی ہو اور وہ ہو بھی بہادر تو کہیں گے کہ وہ اسم بامسمّٰی ہے) |

| صفحہ | لفظ | معنی |
| --- | --- | --- |
| | العلم فی الصغر کالنقش علی الحجر | بچپن میں حاصل شدہ علم پتھر پر کھینچی گئی لکیر کی مانند ہے۔ |
| ۱۹ و ۱۹۲ | اَلْحمدُ لِلّٰہِ (سورہ فاتحہ آیت۱) | تمام خوبیاں اللہ تعالیٰ کے لیے ہیں۔ (خوشی حاصل ہونے یا کسی کام کی تکمیل پر یہ کلمات شکریہ کے طور پر ادا کیے جاتے ہیں)۔ |
| ۲۰ | مَلِكُ التُّجّارِ | تاجروں کا بادشاہ، یعنی سب سے بڑا سوداگر۔ |
| ۳۱ | سَلامٌ عَلَيكَ | سلامتی ہو تم پر |
| ۳۱ | خَلْقُ اللّٰه | اللہ کی مخلوق |
| ۳۶ | مُکلَّف | شاندار، آراستہ، پرتکلف |
| ۳۸ | اَلْاَمْرُفَوْقَ الْاَدَبِ | حکم کا درجہ ادب سے بڑھ کر ہے۔ |
| ۴۴ | دَارُالشِّفَا | شفا خانہ یعنی اسپتال |
| ۴۵ | مُقَلِّبُ الْقُلُوبِ | دلوں کو پھیرنے والا (اللہ تعالیٰ کی صفت) |
| ۴۷ | مُتعَرِّض | روکنے والا، مزاحم |
| ۴۹ | وَرَقُ الْخَيالِ | بھنگ، ورق الخیال کا شربت گھٹی ہوئی بھنگ اسے ''ٹھنڈائی'' بھی کہتے ہیں۔ |
| ۵۵ | زُمُرّد | سبز رنگ کا بیش قیمت جوہر |
| ۶۳ | یا مَعْبُودُ اَللّٰهُ | فقیروں کا ایک کلمۂ خطاب |
| ۶۸ | نیّر اعظم | سورج، سب سے زیادہ روشن، سب ستاروں میں درجے میں بڑھ کر، برتر اور اعلیٰ |
| ۶۴ | اُولُو الْعَزْم | بڑے ارادے والا، عالی ہمت، بلند حوصلہ |

| | | |
|---|---|---|
| ۷۱ | لَنْ تَرانِیْ | ''ہرگز نہیں دیکھ سکو گے'' یہاں مراد ہے بن دیکھے دعویٰ کرنے والا، ڈینگ مارنے والا |
| ۷٦ | مَدارُ المهام | جس پر بڑے کاموں کا دارو مدار ہو، جو سلطنت کے کاروبار میں مرکزی حیثیت رکھتا ہو۔ |
| ۸۵ | كَما حَقُّهٗ | جیسا کہ اس کا حق ہے، مکمل طور پر، پوری طرح |
| ۸۸ | مسندِ مغرّق | ایسی مسند جس میں سونے یا چاندی کی تاروں کی کثرت ہو اور وہ جگمگا رہی ہو۔ |
| ۹۰ | السلطان علَى الاطُلاق | مراد ہے اللہ تعالیٰ، مختار کل، مالک کل۔ |
| ۱۲۵ | اشرف المخلوقات | مخلوقات میں سب سے افضل یعنی انسان |
| ۱۲۵ | نَجَسُ الْعَيْنِ | جو کبھی پاک نہ ہو سکے، وہ چیز جس کا ہر حصہ ناپاک ہو، چھونا لگانا سب ناجائز ہو۔ |
| ۱۲۸ | مُسبّب الاسباب | سبب پیدا کرنے والا، (اللہ تعالیٰ کی صفت ہے) |
| ۱۳۲ | واجب القتل | جس کا قتل کرنا واجب ہو، (یہاں واجب بمعنی ضروری ہے) |
| ۱۳۲ | صلى اللّٰه عليه وآلهٖ وسلم | اللہ تعالیٰ کی رحمت اور سلامتی ہو حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی آل پر |
| ۱۳٦ | دَارُ الشّرع | قاضی کی عدالت۔ |
| ۱۵۲ | لَاإِلٰـهَ إِلَّا اللّٰـهُ مُحَمّدٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ | کلمہ طیّبہ، اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں۔ |
| ۱۷۵ | مُرَفّعُ الْحَالِ | خوشحال، مالدار۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۸ | اَلجوع، اَلُجُوع | بھوک، بھوک |
| ۱۷۹ | مَلِكُ الْمَوْتِ | موت کا فرشتہ، حضرت عزرائیل علیہ السلام۔ |
| ۱۸۰ | بِسْمِ اللّٰه | اللہ کے نام سے، ابتداء یعنی اللہ کا نام لے کر۔ |
| ۱۹۵ | اللّٰه اکبر | اللہ تعالیٰ سب سے بڑا ہے۔(اسم مکبّر) |
| ۲۰۶ | یَا فقراء | فقیروں کا کلمۂ خطاب۔ |
| ۲۱۹ | یا مرشد اللّٰه | اللہ کی جانب رہنمائی کرنے والے، فقیروں کا کلمۂ خطاب |
| ۲۱۹ | ظلِّ سبحانی | اللہ والے کا سایہ، (بادشاہ کو کہتے ہیں) دعائیہ کلمات |
| ۲۲۶ | حتّی المقدور | جہاں تک طاقت ہو، امکان بھر۔ |
| ۲۳۹ | صاحب ذوالفقار | تلوار والا، حضرت علی کا خطاب۔ |
| ۲۴۴ | ثَانِیُ الْحَال | دوسرے وقت، اس کے بعد |
| ۲۴۹ | علیهم الصلوٰة والسلام | ان سب پر درود وسلام۔ |
| ۲۴۰ | آمین یا اِلٰهَ الْعَالَمِیْن | قبول فرما اے جہانوں کے معبود، اے سب جہانوں کے خدا۔ |
| ۲۲۷ | متنفس اسم اعظم | جاندار، اسم اعظم |

## اسم اعظم کی تحقیق

از قلم امام اہلسنّت قدس سرہٗ اور آپ کے والد ماجد مولانا نقی علی خاں صاحب رحمتہ اللہ علیہ۔

قال الرّضا: یہاں بیس بشارتیں ہیں۔ نو حضرت مصنّف علام قدس سرہٗ نے ذکر فرمائیں اور گیارہ فقیر سگ کوئے قادری غفرلہٗ نے پڑھائیں![1]

[1] شمع شبستانِ رضا جلد دوم مرتّب صوفی اقبال احمد نوری صفحہ ۵۰، ۵۱، ۵۲، ۵۳

بشارت ا۔حدیث میں آیہ کریمہ لَآاِلٰہَ اِلاّ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّی کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۔کی نسبت فرمایا یہ اسم اعظم ہے جو اس کے ساتھ دعا کرے قبول ہو۔علماء فرماتے ہیں آیت کریمہ میں قبول دعا خصوصا دافع بلا میں اثر تمام رکھتی ہے۔قال الرّضا سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں تمہیں اللہ تعالیٰ کا وہ اسم اعظم نہ بتادوں کہ جب وہ اس سے پکارا جائے۔اجابت کرے اور جب اس سے سوال کیا جائے۔عطا فرمائے وہ دعا یہ ہے جو یونس علیہ السلام نے تین تاریکیوں میں کی تھی لَآاِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ. (سورہ انبیاء، آیت ۸۷) کسی نے عرض کیا یا رسول اللہ یہ خاص یونس علیہ السلام کے لئے تھا یا سب مسلمانوں کے لئے ہے۔فرمایا مگر تو نے خدا تعالیٰ کا ارشاد نہ سُنا کہ فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ وَنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ وَ کَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ (سورہ انبیاء، آیت ۸۸) یعنی پس ہم نے یونس کی دعا قبول فرمائی اور اُسے غم سے نجات دی اور یوں ہی نجات دیں کے ایمان والوں کو۔(رواہ احمد والترمذی والنسائی والحاکم مطوّلاً واللفظ لہ والبیہقی والضیاء فی المختار)

بشارت ۲: سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ایک شخص کو کہتے سُنا اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَنِّیْ اَشْھَدُ اَنَّکَ اَنْتَ اللّٰہُ لَآاِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَہٗ کُفُواً اَحَدٌ۔

ارشاد فرمایا خدا کی قسم تو نے اللہ تعالیٰ سے وہ اسم اعظم لے کر سوال کیا کہ جب اُسے سوال کیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ عطا کرتا ہے، اور جب اُسے دُعا کی جاتی ہے قبول فرماتا ہے۔قال الرّضا: رواہ احمد وابن ابی شیبہ وابو داؤد والترمذی والنسائی وابن ماجہ وابن حبان والحاکم۔امام ابو الحسن علی مقدسی وامام عبد العظیم منذری وامام ابن حجر عسقلانی وغیرہ رحمتہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں اس حدیث کی اسناد میں کوئی طعن نہیں اور دوبارہ اسم اعظم یہ سب

احادیث سے جید و صحیح تر ہے۔

**بشارت ۳:** ایک حدیث میں آیا ہے اسم اعظم ان دو آیتوں میں ہے۔ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ (سورہ بقرہ، آیت ۱۶۲) اور آلم اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ. (آل عمران، آیت ۲)

**بشارت ۴:** بعض علماء۔ يَابَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَاذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَام کو اسم اعظم کہتے ہیں قال الرضا۔ سری بن یحییٰ قدس سرہٗ بعض اولیاء سے راوی ہیں۔ دعا کرتا تھا اللہ تعالیٰ سے کہ مجھے اسم اعظم دکھادے۔ مجھے آسمان میں ایک ستارہ نظر پڑا جس پر لکھا تھا۔ يَابَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَاذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ.

**بشارت ۵:** بعض علماء نے يَا اَللّٰهُ يَا رَحْمٰنُ يَا رَحِيْمُ کو اسم اعظم کہا۔

**بشارت ۶:** حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے زید بن صامت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یوں دعا کرتے سُنا۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِاَنَّ لَکَ الْحَمْدُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَحْدَکَ لَاشَرِيْکَ لَکَ يَا حَنَّانُ يَا مَنَّانُ يَا بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ يَا حَيُّ يَاقَيُّوْمُ۔ فرمایا یہ اللہ کا وہ اسم ہے جب اُسے پُکارا جائے اجابت کرے اور جب مانگا جائے عطا فرمائے۔

اخرجہ، احمد وابن ابی شیبۃ والاربعۃ وابن حبان والحاکم عن انس رضی اللہ عنہ۔

**بشارت ۷:** حدیث میں ہے ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے یوں دعا کی اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَدْعُوْکَ اللّٰهَ وَاَدْعُوْکَ الرَّحْمٰنَ وَاَدْعُوْکَ الْبَرَّ الرَّحِيْمَ وَاَدْعُوْکَ بِاَسْمَائِکَ الْحُسْنٰی كُلِّهَا مَاعَلِمْتُ مِنْهَا وَمَالَمْ اَعْلَمْ اَنْ تَغْفِرَ لِیْ وَتَرْحَمْنِیْ۔

نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا ان میں اسم اعظم ہے۔ رواہ ابن ماجہ

بشارت ۸: ابو دردا وابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم فرماتے ہیں اسم اعظم رَب رَب رَب ہے (رواہ الحاکم) حدیث میں ہے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب بندہ یا ربِّ یا ربِّ کہتا ہے ربِّ عزوجل فرماتا ہے لبیّکَ اے میرے بندے مانگ کہ تجھے دیا جائے۔ (رواہ ابن ابی الدنیا عن عائشہ رضی اللہ عنہا)

بشارت ۹: حضرت ابن زین العابدین رضی اللہ عنہ نے خواب میں دیکھا کہ اسم اعظم اَللّٰہُ اَللّٰہُ الَّذِیْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ہے۔

بشارت ۱۰۔ ابو امامہ باہلی صحابی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ شاگرد وقاسم بن عبدالرحمٰن شامی کہتے ہیں اسم اعظم الحیُّ الْقَیّومَ ہے۔

بشارت ۱۱: امام قاضی عیاض نے بعض علما سے نقل فرمایا اسم اعظم کلمہ توحید ہے۔

بشارت ۱۲۔ امام فخر الدین رازی وبعض صوفیاء کرام نے کلمہ ھُوْ کو اسم اعظم بتایا۔

بشارت ۱۳: جمہو علما فرماتے ہیں اَللّٰہُ اسم اعظم ہے (کذا ھراۃ اِلَیْھِمُ الْقَاری) سیدنا غوث اعظم فرماتے ہیں شرط یہ ہے کہ تو اللہ کہے اور اس وقت تیرے دل میں اللہ تعالیٰ کے سوا کچھ نہ ہو۔

بشارت ۱۴: بعض علماء نے بِسْمِ اللّٰہِ۔ شریف کو اسم اعظم کہا حضورت غوث الثقلین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقبول ہے کہ بِسْمِ اللّٰہِ زبان عارف سے ایسی ہے جیسے کن کلام خالق ہے۔

بشارت ۱۵: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں جوان پانچوں کلموں سے ندا کرے اللہ تعالیٰ سے جو کچھ مانگے اللہ عزوجل عطا فرمائے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ. لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَ ھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیءٍ قَدِیْر. لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ.

بشارت ۱۶: جو شخص یَا اَرحَمَ الرَّاحِمِینَ ۔ تین بار کہے فرشتہ کہتا ہے مانگ کہ اَرحَمُ الرَّاحِمِینَ نے تیری طرف توجہ فرمائی۔

بشارت ۱۷: پانچ بار یَا رَبَّنَا کہنے کا عمل امام جعفر صادق رضی اللہ علیہ تعالیٰ عنہ سے گزرا۔

بشارت ۱۸: یہی خاصیت اسمائے حسنیٰ کی ہے قال الرّضا۔

بشارت ۱۹: نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو یَا ذَالجَلاَلِ وَالاِکرَام کہتے سُنا فرمایا مانگ تیری دعا قبول ہوئی۔

بشارت ۲۰: ابن عباس رضی اللہ عنہما کی حدیث میں ہے حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا جبرائیل میرے پاس کچھ دعائیں لائے اور عرض کی جب حضور کو کوئی حاجت پیش آئے پڑھ کر دعا مانگتے۔

یَابَدِیعَ السَّمٰوٰاتِ وَالاَرضِ یَاذَالجَلاَلِ وَالاِکرَام یا صَرِیخَ المُستَصرِخِینَ یَاغِیَاثَ المُستَغِیثِینَ یَاکَاشِفَ السُّوٓ یَااَرحَمَ الرَّاحِمِینَ یَا مُجِیبَ الدَّعوَاتِ المُضطَرِینَ یَااِلٰهَ العٰلَمِینَ بِکَ اُنزِلَ حَاجَتِیٓ وَاَنتَ اَعلَمُ بِهَا فَاقضِهَا.

احقر العباد اسم اعظم کی تحقیق سے متعلق کچھ لکھنے کی جسارت نہیں کرسکتا۔ مگر بزرگان دین کی بیاضوں اور اسلاف کی تصانیف کا مطالعہ کرنے کی توفیق ہوئی، متعدد تصانیف کا مطالعہ کیا جس سے میں اس نتیجے پر پہنچا کہ ہر اسم باری تعالیٰ جلّ شانہ، اسم اعظم ہے اور اسمائے باری تعالیٰ کے متعلق بزرگان دین نے ارشاد فرمایا ہے کہ اسمائے حسنیٰ کا انحصار ۹۹ پر نہیں جیسا کہ مشہور ہے۔ ''لوامع النجوم'' میں لکھا ہے کہ ایک ہزار نام اللہ تعالیٰ کے وہ میں جن کو سوائے خدا کے کوئی نہیں جانتا اور ہزار نام وہ ہیں جن کو فرشتوں کے

سوا کوئی نہیں جانتا ہے اور ہزار نام وہ ہیں جو مسلمانوں کی زبان پر جاری ہیں جن میں سے تین سو توریت میں تین سو انجیل میں تین سو زبور میں اور سو کلام پاک میں مذکور ہیں عام طور سے یہ مشہور ہے کہ قرآن مقدس میں ۹۹ نام ایسے ہیں جو سب پر ظاہر ہیں اور ایک پوشیدہ ہے جو اسم اعظم ہے۔ اگر اس کو صحیح مان لیا جائے تو اُن احادیث کریمہ کے متعلق کیا کہا جائے گا۔ جن میں طالبان اسم اعظم کو اسم اعظم بتائے گئے ہیں (جیسا کہ بیس بشارتوں میں مختلف روایات مذکور ہیں) پھر وہ پوشیدہ کہاں رہا۔ اور یہ بات بھی غور طلب ہے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے جو اسم اعظم کی نشان دہی کی ہے وہ کسی ایک اسم سے متعلق نہیں۔ جدا جدا اسم باری تعالیٰ کو اسم اعظم بتایا گیا ہے جس سے اس نتیجے پر پہنچنا آسان ہے کہ ہر اسم باری تعالیٰ اسم اعظم ہے۔ اور اسم باری تعالیٰ کی کثرت اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ ہر اسم کسی ذات سے منسوب ہو کر وہ اسم خاص اس کے لئے ''اسم اعظم'' کا کام دیتا ہے۔

# فارسی کے اقوال

| صفحہ نمبر | اقوال وامثال | معانی |
| --- | --- | --- |
| ۶ | عیاں راچہ بیاں | خود چیز صاف ظاہر ہے، اس کو بیان کرنے کی ضرورت نہیں۔ |
| ۸ | عاقلاں خودمی دانند | عقل مند خود جانتے ہیں۔ |
| ۱۴ | ہژدہ ہزار | اٹھاراں ہزار |
| ۱۸ | کف دست میدان | ہاتھ کی ہتھیلی کی طرح صاف، چٹیل میدان۔ |
| ۳۰ | قہر درویش بر جانِ درویش | درویش کا قہر درویش کی جان پر (یہ کہاوت ہے مطلب یہ کہ مستجاب الدعوات کا غصہ جان لیوا ہوتا ہے) |
| ۴۸ | سرگذشت | گزرا ہوا حال، کہانی |
| ۹۴ | روز پنجشنبہ | جمعرات |
| ۱۰۳ | ہفت قلم | سات مختلف قسم کے خط، مثلاً ثلث، محقق، توقع، رقاع، ریحان، نسخ، نستعلیق۔ |
| ۱۱۸ | شاید کہ باشد | ہوسکتا ہے ایسا ہی ہو۔ |
| ۱۱۹ | نوشت خواند | لکھاپڑھی یا لکھنا پڑھنا۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷۷ | صدوبیست سال | ایک سو بیس سال، مراد برسوں کا تعین نہیں بلکہ یہ مراد ہے کہ بہت زیادہ عمر |
| ۱۰۳ | مردہ بدست زندہ | زندہ کے ہاتھوں مردہ، مطلب یہ کہ جب آدمی کا انتقال ہو جاتا ہے تو زندہ لوگ اسے ہاتھوں پر اٹھا کر دفن کر دیتے ہیں۔ معنوی پہلو یہ بھی ہے جو قوم علم و ہنر سے عاری ہے وہ بھی مردہ ہے۔ علم و ہنر والوں پر لازم ہے کہ اپنی مُردہ قوم کو بیدار کریں۔ |
| ۲۲۰ | خانہ زادِ موروثی | ایسا ملازم جس کے باپ دادا بھی شاہی ملازمت میں رہے ہوں، یا وہ پرانے ملازم جو باپ دادا کے وقت سے چلے آ رہے ہوں۔ |
| ۲۳۴ | گفت وشنید | بات چیت، (گفت: کہنا، شنید: سُننا) |
| ۲۴۹ | دوازدہ امام | بارہ امام (اہل تشیع کے نزدیک) جن کے نام اس طرح ہیں |
| " | " | حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| " | " | حضرت امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| " | " | حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| " | " | حضرت امام زین العابدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| " | " | حضرت امام محمد باقر رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| " | " | حضرت امام محمد جعفر رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| " | " | حضرت امام موسیٰ کاظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ |

| | | |
|---|---|---|
| " | " | حضرت امام علی رضا رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| " | " | حضرت امام محمد تقی رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| " | " | حضرت امام علی نقی رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| " | " | حضرت امام حسن عسکری رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| " | " | حضرت امام مہدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ |
| ۲۴۹ | چہاردہ معصوم | مندرجہ بالا بارہ ائمہ کے علاوہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کو ملا کر چودہ ہوئے، انہیں کو اہل تشیع چودہ معصوم کہتے ہیں۔ |

# داستانِ امیرِ حمزہ (جلد اوّل)

مصنف : خلیل علی خان اشکؔ

طباعت : مطبع رضوی دہلی با اہتمام سید میر حسن

سنِ اشاعت: ۱۸۸۴ء

| صفحہ نمبر | عربی کے اقوال و امثال | معانی |
|---|---|---|
| ۲ | اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ربِّ العالمین والعاقبۃُ لِلْمتّقین۔ والصلوٰۃ والسلام علیٰ رسولہٖ محمدٍ وّاٰلِہٖ وَاَصْحابِہٖ اَجمعین۔ | تمام خوبیاں اللہ ہی کے لئے ہیں جو تمام عالمین کا پالنے والا ہے اور بہتر انجام متقیوں کے لیے ہے۔ اور درود وسلام ہو اس کے رسول حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر اور ان کی تمام آل پر اور اصحاب پر۔ خطبہ ابتدائیہ یعنی کوئی دینی یا فلاحی کام کرنے سے پہلے پڑھا جاتا ہے۔ |
| ۵ | واللّٰہ أعْلَمُ بالصّواب | صحیح تو اللہ ہی جانتا ہے، کسی حوالے کے بعد کہتے ہیں |
| ۱۲ | اَلْجِنسُ مَعَ الجِنسِ | جنس، جنس کے ساتھ ہے |
| ۳۰ | کعبۃ اللّٰہ | اللہ کا گھر (مراد خانہ کعبہ) |
| ۳۱ | سلامٌ علیك | آپ پر سلام ہو۔ |
| ۴۴ | بیت اللّٰہ | اللہ کا گھر (مراد خانہ کعبہ) |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۸ | علیہ السّلام | اس پر سلام ہو (انبیاء وملائکہ کے لئے بولا جاتا ہے) |
| ۶۲ | واجب التّعظیم | عزت کے لائق (کسی معزز کے لئے کہتے ہیں) |
| ۷۰ | رَبُّ الارْبَاب | پالن ہاروں کا پالنہار (مراد اللہ تعالیٰ) |
| ۱۳۶ | ذوالقرنین | دوقرن یعنی دو کناروں والا (صاحب مشرق ومغرب) اسکندرِ اعظم کا لقب بھی ہے۔ |
| ۱۳۷ | واجب الوجود | جس کا موجود ہونا ضروری ہے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات کے لئے خاص ہے۔ |
| ۱۶۰ | واجدُ عظیمٌ واجب التعظیم | عظمت یافتہ تعظیم کے لائق۔ |
| ۱۶۵ | وَلَدالزِّنا | حرامی لڑکا (زنا سے پیدا ہونے والا لڑکا جو ثابت النسب نہ ہو) |
| ۱۸۳ | بَارَكَ اللّٰهُ | اللہ تعالیٰ برکت دے |
| ۲۱۶ | اَلْحمدُ لِلّٰهِ والْمِنّة بمنِّهٖ وکرمهٖ | تمام تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں احسان اور کرم اسی کا ہے۔ |

# فارسی کے اقوال

| صفحہ نمبر | اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۷ | شاہان چہ عجب بنوازند گدارا | شہنشاہ اگر گداؤں کو نواز دیں تو کیا تعجب ہے (یعنی اگر شہنشاہ گداؤں کو نواز دیں تو اِس میں کوئی تعجب نہیں۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۶۸ | اگر صلح خواہی نخواہم چنگ<br>وگر جنگ جوئی ندارم درنگ | اگر تو صلح چاہتا ہے تو میں بھی جنگ نہیں چاہتا اور اگر تم جنگ چاہتے ہو تو میں بھی کمی نہیں رکھونگا۔ |
| ۶۹ | بگو نام خود را دریں انجمن<br>کہ بسیار تند آمدی پیش مَن | اس بزم میں اپنا نام بتا کہ بہت تیزی سے لوگ میرے سامنے آتے ہیں۔ |
| ۷۰ | فردائے شب را | کل کی رات کو |
| ۸۲ | نہ منعم بمال از کس بہتر است<br>خر از جل اطلس بپوشد خر است | کوئی شخص نعمت اور مال کے ذریعے اچھا نہیں ہوسکتا گدھا اگر اطلس کی جھول بھی پہن لے پھر بھی گدھا ہے۔ |
| ۱۵۶ | روزِ جنگ است جنگ باید کرد<br>کوشش نام و ننگ باید کرد | جنگ کے دن ہی لڑنا چاہئے ناموری یا عزت کی کوشش کرنی چاہئے۔ |
| ۱۵۶ | تا بود مرد خاصہ میدان<br>شیر را از برننگ باید کرد | جب تک جوان مرد میدان میں ثابت قدم رہتا ہے ببر شیر کو بھی پچھاڑ دیتا ہے |
| ۱۵۶ | دم ز مردی میزنم تا در تن من جان بود | جوان مردی کا دم بھرتا رہوں گا جب تک میرے جسم میں جان ہے |
| | جان چہ کار آید اگر در مردنم نقصان بود | جان کیا کام آئیگی اگر میرے مرنے میں نقصان ہو |
| ۱۵۶ | ترک سر کردن بمیدان شیوۂ رنداں بود<br>مشکل است ایں کار لیکن پیش مرد آساں بود | میدان میں سر کٹانا رندوں کا شیوہ ہے یہ کام اگرچہ مشکل ہے لیکن بہت سے لوگوں کیلئے آسان |
| ۱۵۶ | مرد میدان شجاعت را نباشد بیم سر<br>ہر کہ از سر نگزرد یکہ مرد ایں میدان بود | مجاہد کو میدانِ کارزار میں اپنے سر کی فکر نہیں ہوتی، جو اپنے سر کی بازی نہ لگائے وہ مردِ میدان نہیں |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵٦ | ای بہادر در جہاں ہر باغ دارد میوہ، میوہ باغ بہادر خنجر و پیکان بود۔ | اے جوان مرد مجاہد دنیا کے باغ میں پھل ہیں مجاہد کے باغ کا پھرل خنجر اور پیکان ہے |
| ۱۵۸ | بیا تا چہ داری زمردی نشان کمانی کیانی و گرز گراں | لا جو کچھ جواں مردی کی نشانی رکھ کیانی کمان یا بھاری گرز۔ |
| ۱۵۹ | چو بگرفت گردوں گردان سپہر جہاں را بہ تیغ جہان سوز مہر | آسمانی گردش کو جب قبضے میں کر سکتے ہیں تو دنیا کو تیغ و تلوار سے اور جہاں کو محبت کی سوزش سے قبضے میں کیا جا سکتا ہے۔ |
| ۱۵۹ | تخت افق شاہ انجم نشست کز و بر سیاہی شب آمد شکست | سورج جب (افق کے تخت پر بیٹھ گیا) ڈوب گیا تو رات کی سیاہی اس پر غالب آگئی |
| ۱۵۹ | بجنبد دریائے لشکر ز جائے بحکم شہنشاہ کشور کشائے | اپنی جگہ سے دریا میں لشکر دوڑا دیا دل نہ یہ فیصلہ کر لیا کہ کامیابی اسی میں ہے۔ |
| ۱۵۹ | چوں صورِ قیامت نقیر وصغیر بروں برد ہوش سر چرخ پر | قیامت کی آواز تو ہر چھوٹے بڑے کیلئے ہے کہ ہر چیز اس سے فنا ہو جائے گی (سوائے اللہ تعالیٰ کے) |
| ۱۵۹ | کجک بر دہل فتنہ ہشتاد کرد دہل دست بر سر زد و داد کرد | نقارہ بجنے پر ہاتھی نے ان گنت فتنے بپا کیے اور نقارہ بجانے والے کو طرح طرح کی داد دی (ہشتاد بمعنی اسّی، اصطلاح میں اَن گنت مراد ہے) |
| ۱۵۹ | علمہا چوں خوباں قدر آراستند بنظارہ جنگ بر خاستند | جب معشوق کے جھنڈے کو آراستہ کیا جائے تو جنگ کا نظارہ ختم ہو جاتا ہے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۹ | زجولان شیران درآں دشت کیش<br>تزلزل درآمد بگاؤ زمین | جب شیروں کی طرح یک بارگی سے حملہ ہو جائے تو گاؤ زمین بھی ڈگمگانے لگتی ہے |
| ۱۶۲ | تو ضربی زدی ضرب مانوش کن<br>غم ہر دو عالم فراموش کن | تو نے مارا ہے تو ہماری ضرب بھی برداشت کر دونوں عالم کے غم بھول جا۔ |
| ۱۵۸ | اومردک شکم پرور | وہ مردِ شکم پرور (ذلیل آدمی کے لیے بولا جاتا ہے۔ |

# داستان امیر حمزہ (جلد دوم)

| صفحہ نمبر | عربی کے اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۱۶ | رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ | اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہو، (صحابہ کرام کے لئے بولا جاتا ہے) |
| ۲۱ | خلیل اللہ | اللہ کا دوست (خلیل اللہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا لقب ہے) |
| ۴۵ | واللّٰہُ اعلم بالصواب | صحیح اللہ ہی جانتا ہے |
| ۴۷ | اللہ تعالیٰ جلّ شانہٗ | اللہ بلند ہے اس کی شان بڑی ہے۔ |
| ۶۶ | حق سبحانہٗ تعالیٰ | پاک ہے اس کی ذات (اسم حسنیٰ) سبحانہٗ سے مراد اللہ تعالیٰ ہے۔ |
| ۷۹ | السّقرُ والنّار | وادی سقر اور جہنم (سقر جہنم کی ایک وادی کا نام ہے) |

# فارسی کے اقوال

| صفحہ نمبر | اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۸ | شکم گاؤ پشت ماہی را<br>بسر نیزہ رنگ باید کرد | بیل کے پیٹ، مچھلی کی پشت کو نیزے کے سر سے رنگنا چاہئے۔ |
| ۸ | الٰہی بخت تو بیدار ابادا<br>ترا دولت ہمیشہ یار بادا | خدا تیرے نصیبے کو بیدار رکھے<br>تیری دولت (تیرا ملک) ہمیشہ رہے۔ |
| ۸ | گل امید تو دائم شگفتہ<br>بچشم دشمنانت خار بادا | تیری آرزوں کا پھول ہمیشہ کھلا رہے تیرے دشمنوں کی آنکھوں میں کانٹے رہے |
| ۹ | جزیرہ مای دریا گرفتم بہ ہندوستان<br>اگر نامم نمی دانی کندھور بن سعدان | میں نے دریا کے جزیرے سے لے کر ہندوستان تک فتح کر لیے اگر میرا نام نہیں جانتے میں ہوں گندھور بن سعدان |
| ۱۶ | بادشاہا بارگاہت از فلک پرنور بود<br>دادعدلت دوسرائے آخر معمور بود | اے بادشاہ تیرا دربار آسمان سے پرنور ہے تیرا عدل وانصاف قیامت تک معمور ہے |
| ۱۶ | اے فریدون ہمت ورستم دل وجمشید فر، تیغ تو برق دشمن ناصر ومنصور باد | اے فریدون تیری ہمت رستم جیسی اور دل جمشید جیسا ہو تیرا تیغ دشمن کے فرق میں ناصر ومنصور ہے۔ |
| ۲۲ | تا نرسد وعدہ ہر کار کہ ہست ،<br>سودی نہ دہد یاری و ہر یار کہ ہست | جس کام کا وعدہ ہے اگر تو اس وعدے تک نہ پہنچا تو تیری دوستی دوست کو کوئی فائدہ نہ دے گی۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۷ | می حجاب از چشم مردان برگرفت<br>چشم ساقی بادہ احمر گرفت | لوگوں کی نگاہوں سے شراب کا پردہ اٹھ گیا ساقی کی آنکھ نے سرخ شراب پکڑی یعنی ساقی کی آنکھ سرخ شراب جیسی ہے |
| ۴۹ | دیدار یا غائب دانی چہ ذوق دارد<br>ابر یکہ در بیابان برتشنگان بیارد | دیدار یا غائب کو تو نے سمجھا کہ ذوق رکھتا ہے جیسے جنگل میں لوٹا پیاسوں کے سامنے لے آؤ |
| ۷۱ | بسیار صبح شد کہ نسیمی می نرسد | بہت سی صبحیں ایسی بھی ہوئیں ہیں کہ نسیمِ سحر نہیں رکھتیں۔ |
| ۷۴ | راست و دروغ برگردن راوی | سچ یا جھوٹ بیان کرنے والے پر ہے |
| ۸۳ | من بندہ گناہ کردم دیدم چو پریشانی<br>ہم رنج بسے بردم ہم تیر پشیمانی | مجھ بندہ نے گناہ کیا جو پریشانی کی حالت میں (تمہیں) دیکھا میں نے بہت رنج اور شرمندگی اٹھائی ہے۔ |
| ۸۲ | عیبی نباشد از تو کہ بر من جفا رود<br>مجنوں ز آستانہ لیلیٰ کجا رود | تیری طرف سے مجھ پر ظلم جائز ہے اس میں کوئی عیب نہیں کہ مجنوں لیلیٰ کی چوکھٹ سے ہٹ کر کہاں جائے۔ |
| ۸۲ | تو خاہشی آستین آفشاں تو خواہی<br>دامن اندر کش، مگس گاہی نخواہد<br>رفت از دوکان حلوائی | تو دامن میں چھپالے یا ہاتھ ہلا کر بھگا دے، مکھی حلوائی کی دوکان سے نہیں جاسکتی۔ |

# داستان امیر حمزہ (جلد سوم)

| صفحہ نمبر | عربی کے اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۱۰ | علیکم السلام | تم پر سلامتی ہو |
| ۴۴ | مسببُ الاسباب | سبب پیدا کرنے والا (مراد اللہ تعالیٰ) |
| ۵۵ | بیت المقدس | مقدس گھر (مراد ہے فلسطین کی مسجد، جو مسلمانوں کا قبلہ اوّل تھا) |

# فارسی کے اقوال

| صفحہ نمبر | قول | معانی |
|---|---|---|
| ۱۴ | الٰہی در جہاں باشم با اقبال | اے پروردگار جہاں بھی رہوں با نصیب رہوں۔ |

# داستان امیر حمزہ (جلد چہارم)

| صفحہ نمبر | اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۲ | ذوی الاقتدار | قدرت والا |
| ۳ | جامع الفضل والکرم | فضل وکمال کا حامل۔ |
| ٦ | يَفْعَلُ اللّٰهُ مَايَشَاءُ وَيَحْكُم مَايُرِيدُ (القرآن) | جیسا چاہتا ہے اللہ ویسا ہی کرتا ہے اور جس کا ارادہ فرماتا ہے حکم دیتا ہے |

| ۱۷ | وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ (القرآن) | اور (اللہ) جسے چاہے عزت دے اور جسے چاہے ذلیل کر دے۔ |
|---|---|---|
| ۱۷ | کماحقُهٗ | جیسا کہ اس کا حق ہے۔ |
| ۴۸ | اَلامان اَلامان | امان، امان بمعنی حفاظت (کسی پریشانی کے وقت بے ساختہ زبان سے یہ الفاظ نکل جاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ سے رجوع کرتے ہوئے بندہ یہ التجا کرتا ہے) |
| ۵۶ | اَلْحَمْدُ لِلّٰه | تمام خوبیا اللہ ہی کے لیے ہیں |
| ۶۰ | صلی اللّٰه علیه وسلّم | درود اور سلام ہو اُن پر (رسول اعظم کے لیے خاص ہے) |
| ۷۰ | دَاخِلُ النّار | جہنم کے اندر (عاصی یا کفار کے لیے بولا جاتا ہے) |
| ۹۸ | انّا لِلّٰهِ وانّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْن۔ (القرآن) | بے شک ہم اللہ ہی کے لئے ہیں اور اسی کی طرف لوٹ کر جائیں گے۔ (کوئی بری خبر سننے پر پڑھتے ہیں) کلمہ ترجیح ہے۔ |
| ۹۹ | یَا رَسُوْلَ اللّٰه۔ | اے اللہ کے رسول۔ (کلمۂ ندا) |
| ۹۹ | وَلَاتَحْسَبَنّ الَّذِیْنَ قُتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ اَمْوَاتًا بَل أَحْیَاءُ عِنْدَرَبِّهِمْ یُرزقون۔ (القرآن) | اور جو اللہ کی راہ میں گئے ہرگز انہیں مردہ خیال نہ کرنا بلکہ وہ اپنے رب کے پاس زندہ ہیں اور روزی پاتے ہیں۔ |
| ۱۰۰ | آمین یا رَبَّ الْعَالَمِیْن۔ | قبول فرما اے دنیا کے پالنے والے۔ (دعائیہ کلمات ہیں) |

# فارسی کے اقوال

| صفحہ نمبر | اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۲ | رستم ستوران در پہن دشت گشت زمین شش شدہ آسمان گشت ہشت | گھوڑوں کی ٹاپوں سے جنگل کی چوڑائی بھر جائے تو زمین چھ ہو جائیں اور آسمان آٹھ ہو جائیں۔ (مراد ہے مجاہد مسلسل آگے بڑھتے رہیں تو پورا علاقہ فتح ہو جاتا ہے) |
| ۱۱ | اگر تیغ عالم بجنبد ز جاے بزرگی تا نخواہد خدائے | اگر اپنی جگہ سے عشق کی تلوار متحرک ہو جائے خدا کی ذات کے سوائے کسی کی بزرگی نہ رہے۔ (مراد عشق حقیقی کی منزل ہے جو سالک کے سوا کسی کو حاصل نہیں) |
| ۱۲ | بودنی بود ہر چہ خواہد بود غم بدل داشتن ندارد سود | جو بھی ہونا ہے ہو جائے۔ غمگین دل رکھنے سے کچھ فائدہ نہیں۔ |
| ۱۲ | گرگ از گلہ گوسفند بود ہائے ہوئی شبان ندارد سود | اگر بھیڑیا بکریوں کے ریوڑ سے کوئی بکری لے جائے تو بکریوں کی ہائے ہو (شور مچانے سے) کوئی فائندہ نہیں |
| ۴۴ | بہر جا کہ شمشیر او کار کرد یکی را دو کرد و دو را چار کرد | شمشیر جس جگہ اپنا کام کرتی ہے تو یہی کرتی ہے کہ ایک کو دو دو کو چار کرتی ہے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۸ | اے آنکہ بملک خویش پابندہ توئی ،وزدامن شب صبح نمایندہ توئی | اے وہ ہستی کے اپنے ملک کوتو ہی باقی رکھتا ہے ورشب کے دامن سے صبح کو تو ہی نمایاں کرتا ہے۔ |
| ۴۸ | کاری من بیچارہ قوی بستہ شدہ بکشائی خدایا کہ کشابندہ توئی | مجھ بیچارہ کے اہم کام بند ہوگئے ہیں کھول دے اے خدا کہ بندوں کوکھولنے والاتو ہی ہے۔ |
| ۵۱ | گرمن صفت درد دل خویش کنم صددل چوں خویش زعم زیش کنم | اگر میں اپنے دردِ دل کی صفت بیان کروں تو سینکڑوں دل اپنے گمان میں برے ہوجائیں۔ |
| ۵۷ | خدایا کہ بالاوپست آفرید زبردست ہرزبردست آفرید | بلند وپست کو پیدا کرنے والے خدا نے زبر دست سے زبردست پیدافرمایاہے |
| ۷۸ | اگردنیاسراسربادگیری چراغ پہلوان ہرگزنمیرد | اگر دنیا سراسر ہوا ہوجائے (پھر بھی) پہلوان کا چراغ ہرگزنہیں بجھ سکتا۔ |

# داستان : مذہب عشق

مصنف : نہال چند لاہوری

ناشر : مجلس ترقی ادب نرسنگھ داس گارڈن کلب روڈ لاہور

سنِ اشاعت: ۱۸۰۳ء

| صفحہ نمبر | اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۲ | محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم | محمد مصطفیٰ اوران کی آل پر اللہ کی رحمت اور سلامتی ہو۔ |
| ۲ | مُرتضیٰ علیہ السلام | مرتضٰی پر سلام ہو (مرتضٰی حضرت علی رضی اللہ عنہٗ کا لقب ہے) |
| ۵ | اشرف البلاد | سب سے بزرگ شہر (مصنف کی مراد کلکتہ ہے) |
| ۶ | اِن شاء اللّٰہ | اگر اللہ نے چاہا (آنے والے وقت کیلئے بولا جاتا ہے) |
| ۱۳ | طُرفة العین | گوشۂ چشم |
| ۱۵ | مدار المہام | جس پر بڑے کاموں کا مدار ہو |
| ۲۰ | اَثاث البیت | گھر کا سامان |
| ۲۵ | بِاللّٰہ | اللہ کی قسم |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷ | دَائِم الُحَبُسِ | ہمیشہ قیدی یا عمر قید |
| ۳۲ | وَالسَّلَامُ | اور سلام (اختتام کلام پر لکھا جاتا ہے) |
| ۳۷ | سُبحانَ الله | اللہ پاک ہے (تعجب اور اعتراف کے موقع پر بولا جاتا ہے) |
| ۴۰ | لَیلَۃُ القَدر | فضیلت والی رات (شب قدر) ستائیسویں رمضان کی شب۔ |
| ۵۷ | نعوذ بِاالله من الشَّیُطن الرجیم | اللہ کی پناہ چاہتے ہیں شیطان مردود سے |
| ۶۲ | علٰی ھٰذاالقیاس | اسی قاعدے پر قیاس |
| ۸۹ | نَاقِصُ العَقل | کم عقل |
| ۱۰۲ | مِن وعَن | بالکل ہو بہو |
| ۱۳۶ | بِسْمِ الله | اللہ کے نام سے (حصول برکت کے لیے پڑھا جاتا ہے) |
| ۱۴۹ | مالایُطاق | جس کی طاقت نہ ہو۔ |

# فارسی کے اقوال

| صفحہ نمبر | اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۲۳ | نکوئی بابداں کردن چنانست<br>کہ بدکردن بجائے نیک مرداں | نیکی کرنی بدوں سے ایسی ہے جیسے تو نے نیکوں سے بدی کی۔ |
| ۲۸ | غواص گراندیشہ کند کامِ نہنگ<br>ہرگز نکند دُرّ گراں مایہ بہ چنگ | غوطہ خور اگر کام کرنے سے ڈرنے لگے تو ہرگز انمول موتی حاصل نہیں ہوسکتا۔ |
| ۳۹ | سروقد، گل عذار، عنبر بود<br>شیریں لب عزیز دل مہ رو | سراپا پھول ہے اور رخسار عنبریں ہیں خوش گفتار، پیارا اور چاند سا چہرہ۔ (مراد محبوب ہے) |
| ۵۲ | عشق اول دردلِ معشوق پیدا می شود<br>گر نہ سوزد شمع کے پروانہ شیدا می شود | سب سے پہلے معشوق کے دل میں عشق پیدا ہوتا ہے (کیوں کہ) اگر شمع نہ جلتی تو پروانہ بھی عاشق نہ ہوتا۔ |
| ۵۳ | قہر درویشاں برجان درویشاں | درویشوں کا قہر درویشوں کی جان پر یعنی مستجاب الدعوات کا غصہ جان لیوا ہوتا ہے۔ |
| ۵۸ | گر فردوس بروئے زمین است<br>ہمیں است ہمیں است ہمیں است | اگر دنیا میں زمین پر جنت ہے تو وہ یہیں ہے یہیں ہے یہیں ہے۔ اس سے مراد کشمیر کی سرزمین ہے۔ |

# داستان : آرائش محفل

مصنف : حیدر بخش حیدری

مطبع : نول کشور لکھنؤ

سنِ طباعت: ۱۹۵۳ء

| صفحہ نمبر | عربی کے اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۲۱ | اَشْرَفُ الْمَخْلُوقَاتِ | مخلوقات میں سب سے افضل یعنی انسان |
| ۳۱ | جَامِعُ الْمُتَفَرِقِيْنَ | بچھڑوں کو ملانے والا، بکھرے ہوؤں کو جمع کرنے والا۔ |
| ۴۹ | مَرحبَا جَزاكَ الله | مبارک ہو، اللہ تم کو جزا دے۔ |
| ۵۰ | كريم ورحيم | رحم وکرم فرمانے والا۔ (اللہ کی صفت ہے) |
| ۸۶ | غفورٌ رحيم | بخشنے والا مہربان |
| ۱۱۵ | عَالِمُ الْغيبِ | غیب جاننے والا (اللہ تعالیٰ) |
| ۱۳۲ | اَلْعظمةُ لِلّٰهِ | عظمت اللہ ہی کے لئے ہے۔ |
| ۱۴۹ | خَالِقُ الارْضِ وَالسَمَاء | زمین وآسمان کو پیدا کرنے والا (یعنی اللہ تعالیٰ) |
| ۱۹۰ | عِنْدَ اللّٰهِ | اللہ کے نزدیک |
| ۱۹۰ | عنْدُ النّاس | لوگوں کے نزدیک |

| ۱۹۰ | فِی الْحَقِیْقَۃِ | حقیقت میں۔ |
|---|---|---|

# فارسی کے اقوال

| صفحہ نمبر | اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۸۹ | اے بادِ صبا ایں ہمہ آوردہ تست | اے صبح کی ہوا یہ تیرا لایا ہوا ہے۔ بادِ صبا سے صوفی شعرا کی مراد وہ ہوا ہے جو گنبدِ خضریٰ سے ٹکرا کر اپنا رخ اطراف، عالم میں کرتی ہے، جس کی طرف اشارہ کرتے ہوئے شاعر کہتا ہے:<br>ہوا جالیوں سے جو لپٹی تھی شب کو<br>سحر کو وہ بادِ صبا بن گئی ہے |
| ۱۱۴ | راستی موجب رضائے خدا است<br>کس ندیدم کے گم شد از راہ راست | خدا کی رضا سچائی میں ہے، کسی کو نہیں دیکھا کہ سیدھے راستے میں گم ہو جائے۔ (مراد صراط مستقیم ہے کہ صراط پر گامزن رہے وہ کبھی گمراہ نہیں ہوتا) |

# فورٹ ولیم کالج
# کے
# باہر کی مطبوعہ داستانوں میں
# عربی اور فارسی
# کے
# اقوال و امثال

# داستان : فسانۂ عجائب

مصنف : مرزا رجب علی بیگ سرورؔ

مرتب : رشید حسن خان

طباعت : ثمر آفسیٹ پرنٹرز نئی دہلی

سنِ اشاعت: ۱۹۹۰ء

| صفحہ نمبر | عربی کے اقوال و امثال | معانی |
|---|---|---|
| ۱ | وَهُوَ الَّذِىْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَراً فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْراً ہ (القرآن) | اور اللہ تعالیٰ کی ذات وہ ہے جس نے پانی (نطفے) سے آدمی کو پیدا کیا پھر اس کے رشتے اور سسرال مقرر کیے۔ (سورۃ الفرقان، آیت ۵۴) |
| ۱ | جَلَّ وعَلا | بزرگ و بلند (اللہ تعالیٰ کی شان) |
| ۱ | مَا عَرَفْنَاكَ حقّ مَعْرِفَتِكَ | نہیں پہچانا تجھ کو ہم نے جیسا کہ پہچاننے کا حق ہے |
| ۲ | لَوْلَاكَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاك (حدیث قدسی) | اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! اگر تم نہ ہوتے تو میں آسمانوں کو پیدا نہ کرتا۔ |
| ۲ | صلّى اللّٰه عَلَيْهِ وآلِهٖ الطَّاهِرِيْنَ وَاَصْحَابِهٖ المكرّمين وسلّم۔ | اللہ تعالیٰ کی رحمت اور سلام ہو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کی پاک اولاد پر اور آپ کے بلند مرتبہ اصحاب پر۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | لَافَتیٰ | اختصار ہے لَافَتــی اِلَّاعَـلِـي لَاسَيُفَ اِلَّاذُوُالـفِقار کا یعنی حضرت علی کے برابر کوئی جوان نہیں اوران کی تلوار کے برابر کوئی تلوار نہیں۔ |
| ۳ | هَلُ اَتٰی | اختصار ہے هَـلُ اتٰــی عَـلَـی الِانُسَــانِ حِيُـنٌ مِـنَ الـدَّهـر لَـمُ يَـكُـنُ شيـئًـا مـذكـوراً کا (ترجمہ) بے شک آدمی پرایک وقت وہ گزرا کہ کہیں اس کا نام بھی نہیں تھا یعنی آدم علیہ السلام پر نفخ روح سے چالیس سال پہلے کا وقت۔ (سورہ دھر) |
| ۳ | لَحُمُكَ لَحُمِیُ وَدَمُكَ دَمِیُ عَلِیُّ مِنِّیُ وَ اَنَا مِنُهٗ | تیرا گوشت میرا گوشت ہے اور تیرا خون میرا خون ہے، علی مجھ سے ہے اور میں اس سے ہوں |
| ۳ | مثَـلُ اَهُـلِ بَيُتِی كـمثَـلِ سَـفِيُـنة نُـوح مَـنُ ركبَهَـا نَـجٰـی وَمَـنُ تَـخُـلّفَ عَنُهَا غَرَقَ وَهَوىٰ (حديث) | میرے گھر والوں کی مثال نوح علیہ السلام کی کشتی کی طرح ہے کہ جو شخص اس میں سوار ہو گیا ،اس نے نجات پائی اور جو اس سے پیچھے رہ گیا وہ ڈوب گیا اور گر گیا۔ |
| ۳۔ | قـولـهٗ تـعـالیٰ:اطيعوا الله وأطِيُـعُـوا الرَّسَول واولی الامر منكم،(النساء،۵۹) | اللہ تعالیٰ کا فرمانِ عالیشان ہے، اللہ کا حکم مانو اور رسول کا حکم مانو اور ان کا جو تم میں حکومت والے ہیں۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | خَـلَّدَ اللّٰهُ مُلْكَهٗ وَسُلْطَانَهٗ وايّدَ الـنَّصَرَ والظّفر جَلّ جَلَالَهٗ | ہمیشہ رکھے اللہ اس کے ملک کو اوراس کی سلطنت کو اور تائید کرے اس کی اللہ فتح اور کامیابی سے اس کی شان بڑی ہے (مسلمان بادشاہ کیلئے دعائیہ کلمات ہیں) |
| ۵ | سُبحَانَ اللّٰهِ وبِحَمْدِهٖ سُبُحَان اللّٰهِ العظيم وبحمدهٖ | اللہ پاک ہے اوراُسی کی حمد ہے میں اللہ کی تسبیح کرتا ہوں اوراس کی حمد کرتا ہوں (بخاری) |
| ۱۳ | قُمْ بِاِذْنِیْ | کھڑا ہوجا میرے حکم سے |
| ۱۴ | معاذَ اللّٰهِ | اللہ کی پناہ |
| ۱۹ | اَلْحَقُّ مُرٌّ | حق بات (سچی بات) کڑوی ہوتی ہے |
| ۱۹ | دام ملكهٗ | ہمیشہ رہے اس کا ملک۔ |
| ۲۱ | خيرُ الانام | مخلوقات میں سب سے بہتر، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا لقب ہے۔ |
| ۲۲ | تصدّقِ اَئِمّةٌ اطهارِ | ائمہ اطہار کے صدقے میں (دعائیہ کلمات ہیں) |
| ۲۲ | مَدَّظِلّهٗ | اللہ اس کے سائے کو دراز کرے۔ (ہمارے سر پر اس کا سایہ قائم رکھے) |
| ۲۲ | اَلْعَاقِلُ تَكْفِيْهِ الاشارَةُ | عقلمند کو اشارہ کافی ہے۔ |
| ۲۳ | اَرِنِیْ۔ (الاعراف، آیت ۱۴۳) | دکھا مجھے۔ اختصار ہے قال رب ارنی انظر اليك کا (ترجمہ) موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا اے میرے رب مجھے اپنا دیدار دکھا میں تجھے دیکھوں۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | لَنْ ترانی (الاعراف، آیت ۱۴۳) | تو مجھے ہرگز نہ دیکھ سکے گا۔ |
| ۲۳ | حَشْمَتُهُمْ | ہمیشہ رہے ان کی شان وشوکت |
| ۲۴ | تُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وتُذلُّ مَن تشاءُ (ال عمران آیت ۲۶) | (اللہ) جسے چاہے عزت دے اور جسے چاہے ذلت دے۔ |
| ۲۵ | لِمَنِ الْمُلْكُ (المومن، آیت ۱۶) | میرا ملک کس کا ہے۔ (متن صحیح نہیں اصلاً قرآن پاک میں لمن الملك اليوم ہے یعنی آج کس کا ملک ہے۔ |
| ۲۶ | تبرُّكاً وّ تيمُّنًا | برکت اور بھلائی کے طور پر۔ |
| ۲۸ | آخرُ الأمْر | آخری بات |
| ۳۱ | اِنَّهٗ المَبْدءُ والَيْهِ الْمَآب | وہی شروع کرنے والا (پیدا کرنے والا) ہے اور اسی کی طرف لوٹنا ہے۔ |
| ۳۴ | ربِّ لاتَذَرنِی فَرْداً وَاَنْت خَيْرُ الْوَارِثِين۔ (الانبیاء ۸۹) | حضرت ذکریا علیہ السلام نے کہا اے رب مجھ کو اکیلا مت چھوڑ اور تو سب سے بہتر وارث ہے۔ |
| ۳۶ | فِعْلُ الحكيم لَا يَخْلو عَنِ الْحِكْمَةِ | حکیم کا کام حکمت سے خالی نہیں ہوتا۔ |
| ۳۷ | عَلَيْهِمَا السَّلَامُ | ان دونوں پر سلام ہو۔ مراد حضرت یوسف اور حضرت یعقوب علیہما السلام ہیں۔ |
| ۴۲ | وَحْدَهٗ لاشَرِيْكَ لَهٗ | وہ ایک ہے کوئی اس کا شریک نہیں۔ اللہ تعالیٰ کی صفت ہے |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۲ | فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ علٰی بَعْضٍ (القرآن، البقرة ، آیت ۲۵۳) | ہم نے بعض کو بعض پر فضیلت دی۔ قرآن پاک میں یہ آیت تین طرح آتی ہے۔ (۱) واللّٰه فضّل بعضكم علی بعض فی الرّزق ۔سورۃ النحل آیت ۷۱ (اور اللہ نے تم میں سے ایک کو دوسرے پر رزق میں بڑائی دی)۔ (۲) تلك الرّسل فضلنا بعضهم علٰی بعض ۔سورۃ بقرہ آیت ۲۵۳۔ یعنی رسول ہیں ہم نے ان میں ایک کو دوسرے پر افضل کیا۔ (۳) اُنظر کیف فضلنا بعضهم علٰی بعض ۔سورۃ بنی اسرائیل آیت ۲۱۔ یعنی دیکھو ہم نے ان میں ایک کو ایک پر کیسی بڑائی دی۔ |
| ۵۸ | لِلّٰهِ الْحَمْدُ | اللہ تعالیٰ ہی کے لئے خوبیاں ہیں۔ |
| ۶۴ | رَحْمَةٌ لِلْعَالِمِیْنَ | تمام عالمین کے لئے رحمت یعنی رسول اعظم صلی اللہ علیہ وسلم۔ |
| ۶۹ | عَلَیْهِ اللَّعْنُ | اس پر لعنت ہو۔ شیطان کے لیے بولا جاتا ہے |
| ۸۲ | مُدّتُ العمر | عمر کا ایک طویل عرصہ |
| ۸۶ | غَرِیْبُ الْوَطَن | وطن سے اجنبی (مسافر کے لئے بولا جاتا ہے) |

| | | |
|---|---|---|
| ۹۹ | وَاللّٰہُ مَعَکُمۡ اَیۡنَ مَاکُنۡتُمۡ۔ (القرآن) | اور اللہ تمہارے ساتھ ہے جہاں بھی تم ہو۔(قرآن پاک کی آیت اس طرح ہے وھو معکم این ماکنتم ۔(سورۃ الحدید آیت ۴) |
| ۱۰۸ | اِنَّ اللّٰہِ عَلیٰ کل شیءٍ قدیر۔(القرآن) | بے شک اللہ ہر شئے پر قادر ہے۔ شئے اس کو کہتے ہیں جسے اللہ چاہے اور جو تحت مشیت میں آسکے، تمام ممکنات شئی میں داخل ہیں اس لئے وہ تحت قدرت ہیں اور جو ممکن نہیں واجب یا ممتنع ہے اسے قدرت و ارادہ متعلق نہیں ہوتا جیسے اللہ کی ذات وصفات واجب ہیں اس لئے مقدور نہیں۔<br>مسئلہ: باری تعالیٰ کے لیے جھوٹ اور تمام عیوب محال ہیں اس لئے قدرت کو ان سے کچھ واسطہ نہیں۔ |
| ۱۲۵ | الایایُّھا السَّاقِي أدرِکأساً وَنَاوِلْھَا<br>کہ عشق آساں نمود اوّل ولے اُفتاد مشکل ہا | ہاں اے ساقی، پیالے کو گردش میں لا اور اس کو ہمیں دے<br>عشق کا آغاز کرنا آسان ہے لیکن غوطہ لگانا مشکل ہے۔ |
| ۱۴۶ | الانُسَانُ عَبِیۡدُ الاُحۡسَانِ | انسان احسان کا غلام ہے |
| ۱۶۵ | الخَیۡرُ فِی مَاوَقَعَ | جو کچھ ہو بھلائی اسی میں ہے |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۰ | الکَرِیْمُ اذا وَعَدَ وَفیٰ | سخی جب وعدہ کرتا ہے تو اسے وفا کرتا ہے |
| ۲۰۹ | قُـل سِیْـرُوْا فِـی الْاَرْضِ (القران) | تم فرمادو، زمین میں سیر کرو، اختصار ہے قل سیرو فی الارض ثم انظرو کیف کان عاقبة المکذبین کا (ترجمہ) اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم تم فرمادو زمین میں سیر کرو، پھر دیکھو کہ جھٹلانے والوں کا کیسا انجام ہوا (سورۃ الانعام آیت ۱۱۔ جھٹلانے والوں سے مراد کفر و تمسخر کرنے والے لوگ ہیں۔) |
| ۲۱۴ | کُلُّ امْرِ مَرْھُوْنِ بِاوقَاتِہٖ | ہر کام اپنے وقت پر ہوتا ہے (تمام کام اپنے وقت پر موقوف ہیں) |
| ۲۲۱ | اذا جَـــاءَ اَجَـــلُھُــمْ لَایَسْتَـاخِرُوْنَ سَـاعَةً وَّلَا یَسْتَقْدِمُوْن۔ (القرآن) | جب ان کی میعاد معین (موت) آجائے گی تو اس وقت ایک ساعت نہ پیچھے ہٹ سکیں گے اور نہ آگے بڑھ سکیں ۔ (سورۃ اعراف آیت ۳۴۔ قرآنِ پاک میں فاذا جاء سے آیت پاک شروع ہوتی ہے۔ میعادِ معین سے اختتام عمر مراد ہے یا قیامت، لیکن مصنف کی مراد موت ہی ہے۔ |
| ۲۲۷ | سَوَادُ الْوَجْہِ فِی الدَّارَیْنِ | دونوں جہاں میں منہ کالا (یعنی دنیا و آخرت میں) |
| ۲۳۴ | نَفْس امّارہ | برائی کی طرف مائل کرنے والا نفس (نفس) کی تین قسمیں ہوتی ہیں۔ |

| | | |
|---|---|---|
| | | (۱)نفس امارہ: جو برائی کی تلقین کرتا ہے<br>(۲)نفس لوّامہ: جو برائی پر ملامت کرتا ہے<br>(۳)نفس مطمئنہ: جوافعال نیک پر امادہ کرے۔ یعنی جوکام رضا الٰہی کے تحت ہیں ) |
| ۲۳۸ | اِنّ اللّٰہ مَعَ الصَابِرِیْن۔ (القرآن) | بے شک اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔(سورۃ بقرہ آیت ۱۵۳) |
| ۲۵۱ | أسَدُ اللّٰہِ الْغَالِبُ | اللہ کا شیر غالب،(حضرت علی رضی اللہ عنہ لقب ہے) |
| ۲۵۷ | اذَا زُلْزِلَتِ الاَرضُ زِلْزَالَھا۔(القرآن) | جب زمین تھرتھرادی جائے ، جیسا اس کا تھرتھرانا ٹھہرا ہے۔(مطلب جب زمین اپنی سخت جنبش سے ہلائی جائے قیامت ہونے کے قریب یا روزِ قیامت (سورۃ زلزال آیت ۱) |
| ۲۶۶ | بِسْمِ اللّٰہِ مَجْرٖھَا وَمَرْسٰھَا۔(القرآن) | اس کا چلنا اور ٹھہرنا اللہ ہی کے نام سے ہے۔(سورۃ ھود آیت ۴۱) |
| ۲۶۷ | اَیُّھاالنَّاسُ | اے لوگو!(لوگوں کو مخاطب کرنے کے لئے بولا جاتا ہے۔) |
| ۲۷۸ | النَّومُ أخُوالْمَوْتِ | نیند موت کا بھائی ہے۔ |
| ۲۷۹ | اِلّا اللّٰہُ | کوئی نہیں مگر اللہ۔ جب کوئی سخت یا مشکل کام کرتے ہیں تو وہ کلمہ زبان پر لاتے ہیں (اصلاً یہ جملہ لاصانع الااللّٰہ کا مخفف ہے، جس کا |

| | | |
|---|---|---|
| | | مطلب ہے کوئی نہیں کرتا مگر اللہ۔ یا کلمہ توحید کا مخفف ہے معنی اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ لاالہ الا اللّٰہ۔ |
| ۲۸۲ | واللّٰهُ اعْلَمُ باالصَّواب | اور اللہ بہتر جانتا ہے |
| ۲۸۳ | يَا بُشْرىٰ هٰذا غُلَامٌ | کیسی خوشی کی بات ہے یہ تو لڑکا ہے۔ سورۃ یوسف آیت ۱۹۔ (جب یوسف علیہ السلام مالک بن ذمر خزاعی کا ڈول پکڑ کر کنویں سے باہر تشریف لائے، مالک بن ذمر دیکھ کر خوش ہوا اور ساتھیوں کو خوشخبری دی کہ یہ ایک لڑکا ہے) |
| ۲۸۹ | عَلٰى رُؤس ألاشْهَادِ | سب لوگوں کے سامنے۔ |
| ۲۹۳ | مَنْ يَّشَاءُ (القرآن) | وہ جو کچھ چاہتا ہے۔ قرآن پاک میں متعدد بار آیا ہے۔ من جملہ ان کے سورۃ بقرہ آیت ۹۰، سورۃ آل عمران آیت ۷۲ |
| ۳۰۱ | تَوَكَّلتُ عَلَى اللّٰهِ(القرآن) | میں نے اللہ پر بھروسہ کیا۔ سورۃ ھود آیت ۵۶ (اصلاً آیت میں انی توکلت علی اللہ ہے) |
| ۳۰۸ | اَلْقَلِيْلُ كَالمَعْدُوْمِ | تھوڑی چیز نہ ہونے کے برابر ہوتی ہے۔ |
| ۳۳۲ | لَاخَيْرَ فِى عَبْيدِيْ | میرے غلاموں میں کوئی اچھا نہیں |
| ۳۳۲ | رَضِيْنَا بِالقَضَا | ہم راضی ہیں خدا کے حکم پر۔ |
| ۳۳۴ | غَفَرَ اللّٰهُ لَكَ | خدا تجھ کو معاف کرے |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۷ | وَابْيَضَّتْ عَيْنٰهُ مِنَ الْحُزْنِ فَهُوَ كَظِيْمٌ۔ (القرآن) | اور اس کی دونوں آنکھیں غم سے (روتے روتے) سفید پڑ گئیں۔ اور وہ غم سے جی ہی جی میں گھٹا کرتا تھا۔ سورۃ یوسف آیت ۸۴۔ حسن رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کی جدائی میں حضرت یعقوب علیہ السلام اسّی برس روتے رہے اور احباء کے غم میں رونا جو تکلف اور نمائش سے نہ ہو اور اس کے ساتھ شکایت اور بے صبری نہ پائی جائے رحمت ہے۔ ان غم کے ایام میں حضرت یعقوب علیہ السلام کی زبان مبارک پر کبھی کوئی کلمہ بے صبری کا نہ آیا تھا۔ |
| ۳۴۱ | كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ وَّ يَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔ (القرآن) | جتنے زمین پر موجود ہیں سب فنا ہو جائیں گے اور صرف تیرے پروردگار کی ذات جو کہ عظمت والی ہے باقی رہ جائے گی۔ سورۃ الرحمٰن آیت ۲۶،۲۷۔ |

# فسانۂ عجائب

مرتب : رشید حسن خان

| صفحہ نمبر | فارسی کے اقوال وامثال | معانی |
|---|---|---|
| ۲ | پیش از ہمہ شاہانِ غیور آمدہ<br>ہر چند کہ آخر بہ ظہور آمدہ | (اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) آپ سب رسولوں سے پہلے وجود میں آئے تھے اگرچہ ان سب کے بعد آپ کا ظہور ہوا۔ |
| ۲ | اے ختم رسل! قربِ تو معلوم شد<br>دیر آمدہ، ز راہِ دور آمدہ | (رسولِ خدا) آپ کے قرب کا حال ہمیں معلوم ہوا (کہ) آپ اس وجہ سے دیر سے (اس دنیا میں) تشریف لائے کہ دور سے آئے ہیں۔ |
| ۴ | چناں بموسم سرما دوشالہ بخشید<br>کہ گرم شد ہمہ بنگال، سرد شد کشمیر | سردی کے موسم میں اس قدر دوشالے عطا کیے کہ سارا بنگال گرم ہو گیا اور کشمیر کا علاقہ سرد رہ گیا۔ |
| ۱۷ | کارِ دنیا کسے تمام نہ کرد<br>ہر چہ گیرد مختصر گیرد | دنیا کا کام کسی نے مکمل نہیں کیا، (اس لئے) اپنے لیے کم سے کم سامان جمع کرو |
| ۱۷ | کس نہ گوید کہ دوغِ من تُرش است | کوئی نہیں کہے گا کہ میرا دہی کھٹا ہے (یعنی اپنی چیز کو گھٹیا کوئی نہیں بتاتا) |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۴ | قبولِ خاطر ولطفِ سخن، خداداد است | قبول عام اور کلام میں لطف (دراصل) خدادا چیزیں ہیں |
| ۲۷ | پای درزنجیر پیش دوستاں<br>بہ کہ بابیگانگاہ در بوستاں | دوستوں کے سامنے قید میں رہنا، غیروں کے ساتھ باغ کی سیر کرنے سے بہتر ہے |
| ۲۷ | گریہ کردن راہم دل خوش می باید | رونے کے لئے بھی دل کا اطمینان چاہئے |
| ۲۸ | ہر چہ از دوست می رسد نیکواست | دوست سے جو کچھ ملے، وہ اچھا ہے |
| ۲۹ | بوقت لقمہ خوردن اے مسرت! گفت لبہا یم<br>کہ روزی میکند از ہم جدا یارانِ ہم دم را | لقمہ کھاتے وقت اے مسرت! میرے لبوں نے کہا کہ روزی (وہ چیز ہے جو)<br>عزیز ترین ساتھیوں کو بھی جدا کر دیتی ہے |
| ۳۰ | مشک آنست کہ خود بوید نہ کہ عطار بگوید | مشک وہ ہے جو کہ خود خوشبو دے، نہ یہ کہ عطر فروش بتائے یعنی اس کی تعریف کرے |
| ۳۵ | پارہ خواہد شد ازیں دست گریبانے چند | اس (کے) ہاتھ سے بہت گریبان ٹکڑے ٹکڑے ہوں گے۔ |
| ۳۸ | درپس آئینہ طوطی صفتم داشتہ اند<br>آنچہ استادِ ازل گفت ہماں می گویم | مجھ کو آئینے کے پیچھے بٹھا دیا گیا ہے اور جو کچھ استاد ازل (خدا) کہتا ہے، میں وہی طوطی کی طرح دہراتا ہوں۔ |
| ۴۲ | دروغ مصلحت آمیز، بہ از راستی فتنہ انگیز | وہ جھوٹ جو کسی مصلحت سے بولا جائے، اس سچ سے بہتر ہے جس سے فتنہ پیدا ہو۔ |
| ۴۴ | نہ تنہا عشق از دیدار خیزد<br>بسا کس دولت از فکر خیزد | عشق کے لئے دیکھنا شرط نہیں بارہا (ایسا ہوا ہے کہ) باتیں سن کر ہی عشق پیدا ہو جاتا ہے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۴ | درآید جلوۂ حسن از در گوش<br>زجاں آرام بر باید، زدل ہوش | حسن کا جلوہ کانوں کے راستے دل میں اتر جاتا ہے اور آرام و ہوش کو تباہ کر دیتا ہے |
| ۴۴ | زدیدن ہیچ اثر نے درمیانہ<br>کند عاشق کساں را غائبانہ | (اور اس عالم میں) دیکھنے کا (قدم) درمیان میں نہیں رہتا، غائبانہ ہی لوگوں کو عاشق بنا دیتا ہے۔ |
| ۴۶ | غم چیزے رگِ جاں را خراشد<br>کہ گاہے باشد و گاہے نہ باشد | اس چیز کا غم جان کو مبتلائے آزار کرتا ہے جو کبھی ہوتی ہے اور کبھی نہیں ہوتی۔ |
| ۵۱ | سعدیا! نوبتی امشب دُہل صبح<br>نکوفت یا مگر صبح نباشد شب تنہائی<br>را | اے سعدی نوبت بجانے والے نے آج صبح کی نوبت (اب تک) نہیں بجائی یا (یہ بات ہے کہ) ہجر کی رات کی صبح ہوتی ہی نہیں۔ |
| ۵۵ | نہ مونسے، نہ رفیقے، نہ ہمدمے دارم<br>حدیث دل بکس گویم عجب غمے دارم | میرا نہ کوئی رفیق ہے نہ دوست نہ غمگسار، میں اپنے دل کی بات کس سے کہوں، یہ بڑا عجیب غم ہے۔ |
| ۵۹ | وای بر ما و گرفتاری ما | افسوس ہے ہم پر اور ہماری گرفتاری پر۔ |
| ۶۱ | اگر شراب خوری ، جرعہ فشاں<br>بر خاک ازاں گناہ کے نفعے رسد<br>بغیر چہ باک۔ | اگر شراب پیو تو ایک گھونٹ بھر شراب (پہلے) زمین پر گرادو، (ان لوگوں کی یاد میں جو زیر زمین ہیں) جس گناہ سے دوسرے کو فائدہ پہنچے، اس میں کچھ برائی نہیں۔ |
| ۶۱ | بنوش بادہ کہ ایام غم نخواہد ماند<br>چناں نماند و چنیں نیز ہم نخواہد ماند | شراب پیو کہ غموں کا زمانہ ہمیشہ نہیں رہے گا جب وہ (خوشی کا زمانہ) نہیں رہا تو یہ غم کا زمانہ بھی نہیں رہے گا۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۶۹ | کس نیا موخت علم تیر از من<br>کہ مرا عاقبت نشانہ نہ کرد | جس نے بھی تیر اندازی کا فن مجھ سے سیکھا، اس نے آخر کار مجھی کو نشانہ بنایا۔ |
| ۶۹ | ہر روز عید نیست کہ حلوہ خورد کسے | روز عید نہیں ہوتی جو حلوہ کھانے کو ملے۔ |
| ۸۲ | ببیں تفاوتِ راہ از کجا است تا بکجا | دیکھو راستے کا فرق کہاں سے کہاں تک ہے۔ (دو چیزوں میں فرق ظاہر کرنے کے لئے کہتے ہیں) |
| ۸۳ | چہ گویم از سر و سامانِ خود، عمر بست چوں کاکل<br>سیہ بختم، پریشان، روزگارم، خانہ بردوشم | میں احوال کیا کہوں، ساری عمر ہی ہوگئی ہے کہ کاکل کی طرح سیاہ بخت (بدنصیب) ہوں، پریشان حال ہوں اور آوارہ وطن ہوں۔ |
| ۸۵ | در محفل خود ار مدہ ہمچو منے را<br>افسردہ دل، افسردہ کند انجمنے را | مجھ جیسے (غمزدہ) شخص کو اپنی محفل میں مت آنے دو (کیوں کہ) ایک غمزدہ شخص کی وجہ سے ساری محفل کی رونق بجھ جاتی ہے اور مسرت ختم ہو جاتی ہے۔ |
| ۹۳ | عجیب واقعہ و طرفہ ماجرائے ہست | عجیب واقعہ اور عجیب تر ماجرا ہے۔ |
| ۹۷ | بہ شب وصل شکوہ ہا مکنید | وصل کی رات شکوے شکایت نہ کرو (کیوں کہ) یہ رات بہت چھوٹی ہوتی ہے اور شکوے شکایت کی داستان بہت لمبی ہوتی ہے۔ |
| ۹۸ | ساحل را از خس و خاشاک گذارد<br>وگل را از صحبت خار ننگ و عار نمی باشد | دریا کا کنارا گھاس کوڑے سے بچتا نہیں (ساحل پر گھاس کوڑا جمع ہوتا ہی ہے) اور پھول کو کانٹے کے ساتھ رہنے سے کبھی شرم نہیں آتی |

| | | |
|---|---|---|
| ۹۹ | بسفر رفتنت مبارک باد<br>بسلامت روی و باز آئی | سفر پر جانا تم کو مبارک ہو (خدا کرے) سلامتی کے ساتھ جاؤ اور واپس آؤ |
| ۱۰۶ | وعدۂ وصل چوں شود نزدیک<br>آتش شوق تیز تر گردد | جب ملاقات کا وعدہ قریب ہوتا ہے تو شوق کی آگ زیادہ بھڑکنے لگتی ہے۔ |
| ۱۱۴ | تا سر ند ہم، پا نکشم از سر کویش<br>نامردی و مردی قدرے فاصلہ دارد | میں جب تک سر نہیں دوں گا (جان نہیں دوں گا) اس کی گلی سے اپنا قدم پیچھے نہیں ہٹاؤں گا (اس کی گلی نہیں چھوڑوں گا) بہادری اور بزدلی میں بس ایک قدم ہی کا فاصلہ ہے۔ |
| ۱۲۰ | فلک گفت احسن، ملک گفت زہ | آسمان نے کہا بہت خواب! فرشتے نے کہا واہ واہ! |
| ۱۲۵ | چہ خوش گفت سعدؔی در زلیخا<br>الا یا ایُّھا الساقی ادر کاساً و ناولہا | سعدی نے یوسف زلیخا میں کیا خوب کہا ہے کہ اے ساقی میرے جام اور پیمانہ کو دیکھ اور بھر دے۔ |
| ۱۹۵ | حلوہ خوردن را روی باشد<br>بہشت آنجا کہ آزارے نباشد<br>کسے را با کسے کارے نباشد | حلوہ کھانے کے لئے منہ چاہئے۔<br>جنت وہ جگہ ہے جہاں کوئی تکلیف نہ ہو اور کسی کو کسی سے کوئی مطلب غرض نہ ہو۔ |
| ۱۴۷ | چناں بردوآورد و آورد و برد<br>کہ دایہ زحسرت پس پردہ مرد | اس طرح بار بار اندر لے گیا اور باہر لایا کہ پردے کے پیچھے بیٹھی ہوئی دایہ (اس کی) حسرت میں مرگئی (بے قرار ہوگئی) |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۲ | پس ازانکه من نمانم بچه کارخواهی آمد | جب میں نہیں رہوں گا تو پھر تو کس لئے آئیگا۔ |
| ۱۵۳ | خوش آنکه تو باز آی و من پای تو بوسم<br>درسجده گرفتم، خاک قدمها تو بوسم | کیا اچھا وہ دن ہوگا جب تو واپس آئے گا اور میں تیرے قدموں پر بوسہ دوں گا سجدہ کروں گا اور تیرے قدموں کی خاک کو چوموں گا۔ |
| " | هرجا که تو روزے نقشے جای گرفتی<br>آنجاروم وگریه کناں جای تو بوسم | |
| " | هرجا که تو روزے نقشے جای گرفتی<br>آنجاروم وگریه کناں جای تو بوسم | جس جس جگہ تو کسی دن ذرا دیر بھی بیٹھا تھا میں وہاں جاتا ہوں اور رورو کر اس جگہ کو چومتا ہوں۔ |
| " | روی تو تصور کنم لاله وگل را<br>درحسرت رخسارِ دل آرای تو بوسم | تیرے رخساروں پر بوسہ دینے کی حسرت میں لالہ وگل کو میں چومتا ہوں اور یہ فرض کرلیتا ہوں کہ تیرے چہرے کے بوسے لے رہا ہوں۔ |
| ۱۵۳ | هرجا که غزالیست، چو مجنوں سرو چشمش<br>درآرزوی نرگس شهلای تو بوسم | جہاں بھی کوئی ہرن نظر آجاتا ہے تو تیری نرگسی آنکھوں کے تصور میں مجنوں کی طرح میں اس کے سر اور آنکھوں پر بوسے دیتا ہوں |
| " | من اهلی درویش، تو آں شاه بتانی<br>دستیکه ببوسم، به تمنائی تو بوسم | میں فقیر اہلی ہوں اور تو حسینوں کا بادشاہ ہے، میں جس ہاتھ کو چومتا ہوں، تیرے ہاتھوں کے تصور میں چومتا ہوں۔ |
| ۱۶۳ | بهار عمر، ملاقاتِ دوست دارانست<br>چه خط برَد خضر ازعمر جاوداں تنها | دوستوں سے ملاقات دراصل عمر کی بہار (حصولِ لطف ولذت) ہے خضر تنہا رہتے ہیں تو پھر وہ عمر جاوید سے کیا لطف اٹھا سکتے ہیں۔ |

| ۱۶۴ | بدوزد طمع دیدۂ ہوشمند | لالچ، عقلمند آدمی کی آنکھوں کو سی دیا کرتا ہے (یعنی لالچ عقلمند آدمی کی آنکھوں کو اندھا بنا دیتی ہے جس سے وہ بُرے بھلے کی تمیز کرنے کی صلاحیت جاتی رہتی ہے۔) |
|---|---|---|
| ۱۶۵ | ایامِ وصال وصحبت سیم تناں در عالم خواب احتلامِ شد ورفت | ملاقات کے دن اور معشوقوں کی دوستی (کو ایسا سمجھنا چاہیئے) جیسے خواب میں احتلام ہو گیا اور بات ختم ہو گئی۔ |
| ۱۶۵ | برسر فرزندِ آدم ہر چہ آید بگزرد | حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد پر (آدمی پر) جو بھی مصیبت آئی، وہ آخر کار گزر جاتی ہے (ختم ہی ہو جاتی ہے) |
| ۱۶۶ | زن دوست بود وزمانے تا جز تو نیافت بربانے | عورت اسی وقت تک تمہاری دوست رہے گی جب تک تمہارے سوا کوئی دوست اسے نہیں ملتا |
| ۱۶۶ | چوں در بر دیگرے نشیند خواہد کہ ترا دگر نہ بیند | جب وہ کسی دوسرے کی آغوش میں بیٹھ جائے گی تو وہ پھر یہ چاہے گی کہ آئندہ کو کبھی نہ دیکھے |
| ۱۶۶ | اسپ وزن وشمشیر وفادار کہ دید | وفادار گھوڑا، وفادار عورت، اور وفادار تلوار کس نے دیکھی ہے۔ یعنی یہ چیزیں ہمیشہ کسی ایک ہی پاس نہیں رہتیں۔ |
| ۱۷۰ | زحادثاتِ جہاں بس ہمیں پسند آمد کہ خوب وزشت بد ونیک در گزر دیدم | دنیا کے حادثات میں مجھ کو یہ بات پسند آئی کہ اچھائی ہو یا برائی (اور آرام ہو کہ تکلیف) |

| | | |
|---|---|---|
| | | سب کو چلتا پھرتا دیکھا (کوئی چیز اور حالت ایک جیسی نہیں رہتی) |
| ۱۸۶ | بسامانِ سفر با خود دل رنجیدہ دارم<br>بکف چیزے کہ دارم، دامن بر چیدہ دارم | سفر کے سامان میں میرے پاس غمگین دل ہے اور میرے ہاتھ میں میرے خالی دامن کے سوا اور کچھ نہیں |
| ۱۸۹ | خانہ خانہ شماست | یہ گھر آپ کا ہی گھر ہے |
| ۱۹۶ | عشق ازیں بسیار کرداست و کند<br>سبحہ را زُنّار کرداست و کند | عشق نے اس سے بڑھ کر بہت کچھ کیا ہے اور کرتا ہے اس نے تسبیح کو زنار بنا دیا ہے اور آئندہ بھی بنائے گا۔ |
| ۱۹۸ | از ماست کہ بر ماست | جو کچھ ہم پر (مصیبت پڑی) ہے وہ ہماری ہی غلطیوں کے سبب سے ہے۔ |
| " | خود کردہ را علاجے نیست | اپنے کیے ہوئے کا علاج نہیں۔ |
| ۲۰۹ | ایں عجوزہ عروس ہزار داماد است | یہ بڑھیا (دنیا) ہزاروں دامادوں کی دلہن بن چکی ہے۔ |
| ۲۱۰ | حاجت مشاطہ نیست روی دلآرام را | محبوب کے چہرے کے لیے بناؤ سنگار کرنے والی عورت کی ضرورت نہیں۔ |
| ۲۱۷ | حب وطن از ملک سلیمان خوش تر<br>خارِ وطن از سنبل و ریحان خوش تر | وطن کی محبت، سلیمان کی بادشاہت سے بڑھ کر ہے اور اپنے وطن کے کانٹے دوسرے باغوں کے) پھولوں سے کہیں بہتر ہیں۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۷ | یوسف کہ با مصر بادشاہی میکرد میگفت: گدا بودن کنعان خوش تر | یوسف علیہ السلام جو کہ مصر میں بادشاہی کرتے تھے وہ کہتے تھے کہ (اپنے وطن) کنعان میں فقیر بن کر رہنا (اس غیر ملک کی بادشاہت سے) بہتر ہے۔ |
| ۲۲۳ | گویم، مشکل وگرنگویم، مشکل | میں کچھ کہوں تب بھی مشکل ہے اور نہ کہوں تب بھی مشکل ہے۔ |
| ۲۲۵ | زر بر سر فولاد نہی، نرم شود | فولاد (کی طرح سخت سے سخت آدمی) کے ہاتھ میں سونا رکھ دو تو وہ بھی نرم ہو جائے گا |
| ۲۲۶ | بعد از سرِ مَن کن فیکون شُد، شدُہ باشد | مرنے کے بعد ایک نئی دُنیا بن جائے تو بن جائے مجھے کیا (میرے کس کام کی) |
| ۲۲۶ | قول مرداں جان دارد | مردوں کا قول جان کے ساتھ ہے۔ |
| ۲۳۱ | نیم شبے آہ زند پیر زال دولت صد سالہ کند پائمال | آدمی رات کو جب ایک بوڑھی عورت (ظلم کی) فریاد کرتی ہے تو سو سال کی (قدیم اور مضبوط) سلطنت تباہ ہو جاتی ہے (مراد آہِ عرش رسا ہے) |
| ۲۳۲ | اسپ تازی شد مجروح بزیر پالاں طوق زریں ہم در گردنِ خرمی بینم | میں دیکھ رہا ہوں کہ عربی گھوڑے کی پیٹھ پر تو گدھے والی موٹی جھول پڑی ہے جس سے اس کی پیٹھ زخمی ہوگئی ہے اور سونے کا طوق گدھے کی گردن میں پڑا ہوا ہے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳۳ | دنیا خوابیست کش عدم تعبیر است<br>صیدِ اجل است گر جواں در پیر است | دنیا ایک ایسا خواب ہے جسکی تعبیر فنا ہے اور یہاں جوان ہو یا بوڑھا سب موت کا شکار ہیں۔ |
| " | ہم روی زمین پُر است وہم زیر زمیں<br>ایں صفحہ خاک ہر دو رو تصویر است | اس زمین کے اوپر بھی آبادی ہے اور نیچے بھی، یہ زمین ایک ایسا ورق ہے جس پر دونوں طرف تصویریں بنی ہوئی ہیں۔ |
| ۲۳۴ | دیوانہ باش کہ غم تو دیگراں خورند<br>آنرا کہ عقل بیش، غم دنیا بیش | دیوانے بن جاؤ، تاکہ تمہاری فکر دوسرے کریں، جس کے پاس عقل جتنی زیادہ ہوتی ہے اس کو دنیا کا غم بھی اتنا ہی زیادہ ہوتا ہے |
| ۲۳۵ | وقت از دست رفتہ و تیر از شست جستہ | ہاتھ سے گیا وقت اور کمان سے نکلا تیر پھر ہاتھ نہیں آتا۔ |
| " | ہر کس از دستِ غیر نالہ کند<br>سعدی از دست خویشتن فریاد | ہر شخص دوسرے کے ظلم کی فریاد کرتا ہے لیکن سعدیؔ چوں کہ اپنے ہی سبب آفت میں مبتلا ہوا ہے اس لئے وہ اپنی ہی شکایت کرتا ہے۔ |
| ۱۳۷ | اے روشنی طبع! تو بر من بلا شدی | اے میری طبیعت کی تیزی (ذہانت) تو ہی میرے لئے مصیبت بن گئی ہے۔ |
| " | بجرم عشق توام می کشند و غوغائست<br>تو تیز بر سر بام آ کہ خوش تماشائست | تجھ سے محبت کرنے کے جرم میں مجھے قتل کیا جا رہا ہے اور ایک شور برپا ہے تو بھی چھت پر آجا (اور دیکھ لے) کہ یہ منظر دیکھنے کے لائق ہے |
| ۲۴۰ | کہ کرد کہ نیافت | جس نے بھی کسی کے برائی کی، اس نے اس کا بدلہ ضرور پایا۔ |

| نمبر | فارسی | اردو |
|---|---|---|
| ۲۴۱ | ہر فرعون راموسیٰ | ہر فرعون کے زمانے میں موسیٰ پیدا ہوتے ہیں۔ (ہر ظالم کے لئے بدلہ لینے والا کوئی نہ کوئی ضرور ہوتا ہے) |
| ۲۴۴ | ہر دم زمانہ داغ دگر گونہ درد ہد یک داغ نیک ناشدہ داغ دگر دہد | زمانہ برابر نئے نئے غم دیئے جاتا ہے، ایک زخم اچھا نہیں ہونے پاتا کہ دوسرا زخم لگ جاتا ہے۔ |
| ۲۵۰ | مشکل، ز توجہ تو آساں آسان، ز تغافل تو مشکل | تیری توجہ سے مشکل کام بھی آسان ہو جاتا ہے اور اگر تو توجہ نہ کرے تو آسان کام بھی مشکل ہو جاتا ہے۔ |
| ۲۵۴ | اے آمدنت باعث آبادی ما | آپ کا آنا ہماری آبادی (نجات اور فلاح) کا ذریعہ بنے گا۔ |
| " | دشمن اگر قویست، نگہبان قوی تر است | دشمن اگر طاقتور ہے تو حفاظت کرنے والا اس سے زیادہ طاقتور ہے۔ |
| ۲۵۵ | مارِ گزیدہ از ریسمانِ پیچیدہ می ترسد | سانپ کا کاٹا رسی سے بھی ڈرتا ہے |
| ۲۶۵ | بدریا در منافع بے شمار است | دریا میں نفع کے سامان بہت ہیں۔ |
| " | اگر خواہی سلامت بر کنار است | اگر سلامتی چاہتے ہو تو وہ کنارے پر ہے |
| ۲۶۶ | دریں دریائے بے پایاں، دریں طوفانِ موج افزا | اس بحر بے کراں اور تلاطم خیز موجوں کے طوفان میں ہم نے بسم اللہ (الیٰ آخر) |

| | | |
|---|---|---|
| | دل افگندیم بِسۡمِ اللّٰهِ مَجۡرِهَا وَمُرۡسَهَا | پڑھ کر اپنا دل ڈال دیا۔ (یہ دریائی سفر کی دعا ہے یعنی اللہ کے نام سے شروع کہ اسی کے نام سے چلنا اور رکنا ہے |
| ۲۶۷ | حال دارم چنانکہ دشمن خواد جانے دارم کہ فرقت تن خواہد | میرا حال تو ایسا ہے دشمن جیسا چاہتے ہیں اور میری جان بس نکلنے ہی والی ہے |
| " | ناکامی خویش راا گر شرح دہم دشمن بخدا زندگی من خواہد | میں اگر اپنی مصیبتوں کو بیان کروں تو خدا کی قسم دشمن بھی (ترس کھا کر) مجھے زندہ رہنے کی دعا دینے لگے گا۔ |
| ۲۶۹ | ہمراہاں رفتند و ماماندیم و دزداں درکمیس | ساتھی سب چھوٹ گئے، بس ہم رہ گئے ہیں اور چور گھات میں لگے ہوئے ہیں |
| | خانہ ملاح درچین است و کشتی در فرہنگ | ملاح کا گھر چین میں ہے اور کشتی فرنگستان میں ہے۔ |
| " | آناں نکہ خاک را بنظر کیمیا کنند آیا بود گوشۂ چشمے بما کنند | جو لوگ (مرشید) مٹی پر نظر ڈال کر اسے کیمیا بنا دیتے ہیں کیا ایسا ہوسکتا ہے کہ وہ ذرا سی توجہ ہم پر بھی کریں۔ |
| ۳۰۱ | شب عشرت غنمیت دان وداد خویش دلی بستاں کہ درعالم کسے احوالِ فردا رانمی داند | عیش وعشرت کی اگر ایک رات ملی ہے تو اسے غنیمت سمجھو اور اس کے ساتھ انصاف کرو (خوب عیش کرو) اس دنیا میں کوئی نہیں جانتا کہ کل کیا ہوگا |
| ۳۱۴ | از خونِ دل نوشتم نزدیک دوست نامہ | میں نے (سیاہی کے بجائے) دل کے خون سے دوست کو لکھا ہے کہ میں نے ایک مدت |

| | | |
|---|---|---|
| | اِنّی رأیتُ دَھر مِن ھجرك القیا مکتے | تک تیری جدائی میں قیامت دیکھی ہے۔ |
| " | سوادِ دیدہ حل کردم، نوشتم نامہ سوی تو کہ تا ہنگامِ خواندن چشم من افتد بروی تو | میں نے اپنی آنکھوں کی سیاہی حل کر کے تجھے خط لکھا ہے تا کہ جب تو اس خط کو پڑھے تو میری آنکھیں تیرے چہرے کو دیکھ لیں |
| ۳۱۷ | دلِ من داند و من دانم و داند دل من | میں جانتا ہوں اور میرا دل جانتا ہے، میرا دل جانتا ہے اور میں جانتا ہوں۔ |
| " | اے بسا آرزو کہ خاک شدہ | افسوس کہ بہت سی آرزوئیں خاک میں مل گئیں |
| ۳۲۹ | اگر نیک بودے سرانجام زن زنان را "مزن" نام بودے نہ "زن" | اگر عورت کا احوال اچھا ہوتا تو پھر عورتوں کا نام "مزن" ہوتا "زن" نہ ہوتا۔ |
| ۳۳۵ | نہ ہر زن، زن است و نہ ہر مرد، مرد خدا پنج انگشت یکساں نکرد | ہر عورت، عورت نہیں اور اسی طرح ہر مرد بھی مرد نہیں خدا نے پانچوں انگلیاں ایک سی نہیں بنائیں۔ |
| ۲۴۴ | برائے خاطر یاراں و احباب سرورؔ ایں قصہ را چوں کرد ایجاد | دوستوں کی خاطر سرورؔ نے جب اس قصہ کو تصنیف کیا۔ |
| " | بجستم سال تاریخش نوازش فلک ایں "گلستانِ بے خزاں" داد ۱۲۴۰ھ | میں نے اس کا سال تاریخ کیا کہ آسمان نے یہ گلستانِ بے خزاں عطا کیا ہے |
| ۲۸۰ | آنچہ نصیب است بہم می رسد ور نستانی، بہ ستم می رسد | جو کچھ قسمت میں لکھا ہے وہ ضرور ملے گا اگر تم (خوشی سے) اسے نہیں لینا چاہو گے تو مجبوراً اسے قبول کرنا پڑے گا۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۸۳ | فغاں زیں چرخ دولابی کہ ہر روز بچاہے افگند ماہِ دل افروز | افسوس یہ گھومنے والا آسمان ( کیسا بے رحم ہے ) کہ روزانہ کسی نہ کسی چاند جیسے کنویں میں گراتا رہتا ہے۔ ( مبتلائے مصیبت کرتا رہتا ہے ) |
| ۲۸۳ | روزی نگر کہ طوطی جانم سوی لبش بر بوی پستہ آمد و شکر او فتاد | قسمت تو دیکھو کہ یہ طوطی پستے کی امید پر اس کے لبوں کی طرف آیا تھا اور شکر مل گئی ( امید کے خلاف عمدہ چیز مل جانے پر کہتے ہیں ) |
| ۲۵۸ | باطلست آنچہ مدعی گوید | دشمن جو کچھ کہتا ہے وہ غلط ہے۔ |
| ۲۸۷ | راستی موجب رضا خداست کس ندیدم کہ گم شد از رہِ راست | سچائی سے خدا کی رضامندی حاصل ہوتی ہے، میں نے کبھی نہیں دیکھا کہ کوئی شخص سیدھے راستے پر چل کر راستہ بھول جائے |
| ۲۹۱ | مشکلے نیست کہ آساں نشود مرد باید کہ ہراساں نشود | ایسی کوئی مشکل نہیں جو آسان نہ ہوسکے، مرد ( ہمت والے آدمی ) کو گھبرانا نہیں چاہئے۔ |
| ۲۹۳ | برگِ درختانِ سبز در نظر ہوشیار ہر ورقے ، دفتریست معرفتِ کردگار | جاننے والے کی نظر میں ہرے بھرے درختوں کا ہر پتا خدا کی معرفت کی ایک کتاب ہے۔ |
| ۲۹۷ | بیک لحظہ ، بیک ساعت ، بیک دم دگرگوں می شود احوالِ عالم | ایک گھڑی، ایک ساعت اور ایک لمحے میں دنیا کے حالات بدل جاتے ہیں |
| ۲۷۰ | تا داشت دلم طاقت بودم بہ شکیبائی چوں کار بجاں آمد زیں پس من و رسوائی | جب تک میرے دل میں طاقت تھی میں صبر کیا لیکن اب جان پر بن گئی ہے اب تو بس رسوائی ہونے ہی والی ہے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۰ | درزاویۂ الفت دوراز توچو مہجوراں تنہا ختم و آہے، آہ از غمِ تنہائی | تجھ سے دور ایک گوشے میں ناکام محبت لوگوں کی طرح تنہا بیٹھا ہوا ہوں بس میں ہوں اور تنہائی کے غم سے آہ وفریاد۔ |
| ۲۷۱ | شبہا منم واشکے ،وزخون ہمہ بالیس تر عشق ایں ہنرم فرمود اورعیب اورا نفرمائی | راتیں نسوں بہائے گزر جاتی ہیں اور خون کے آنسوؤں سے تکیہ بھیگ جاتا ہے محبت نے یہ ہنر مجھے عطا کیا ہے اگر تم اسے عیب نہ سمجھو۔ |
| ,, | صد رنج ہمی بینم اے راحتِ جان از تو از دیدہ تواں دیدن چیز یکہ تو بنمائی | اے راحتِ جان! تجھ سے سینکڑوں غم مجھے مل رہے ہیں، جو کچھ تو دکھائے گا وہ دیکھنا ہی ہوگا۔ |
| ۲۷۱ | بس دُر کہ ہمی ریز داز چشمِ ترِ خسرو کز دست بروں رفت است سر رشتۂ دانائی | خسرو کی آنکھوں سے بے اختیار آنسوں کے موتی برس رہے ہیں اور سمجھ بوجھ کا دامن اس کے ہاتھ سے چھوٹ چکا ہے۔ جس کام میں دیر لگتی ہے، وہ پھر اچھی طرح ہوتا ہے۔ |
| ,, | چناں نماند و چنیں نیز ہم نخواہد ماند | وہ حالات نہیں رہے تو یہ حالات بھی نہیں رہیں گے۔ جب آرام و مسرت کے دن نہیں رہے تو یہ غم کے دن بھی ہمیشہ رہیں گے۔ |
| ,, | در پس ہر گریہ، آخر خندہ ایست | رونے کے بعد ہنسی ضروری ملتی ہے (یعنی دکھ کے بعد مسرت وشادمانی ہوتی ہے) |
| ۲۸۰ | تدبیر کند بندہ، تقدیر زند خندہ | انسان تدبیریں کرتا ہے اور تقدیر اس پر ہنستی ہے۔ |

# داستان : شگوفہ محبت

مصنف : مرزا رجب علی بیگ سرورؔ

طباعت : مطبع محمدی باہتمام محمد یعقوب رونق طبع یافت

سنِ تصنیف : ۱۲۷۲ھ ماہ شعبان

| صفحہ نمبر | عربی کے اقوال و امثال | معانی |
|---|---|---|
| ۳ | فَبِأَيِّ الآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَان۔ (القرآن) | تم رب کی کون سی نعمت جھٹلاؤ گے۔ (یہ آیت سورۂ رحمٰن میں ۳۱ مرتبہ آئی ہے) |
| ۷ | أَرْحَمَ الرَّاحِمِيْن | مہربان رحمت والا (اللہ تعالیٰ کی صفت) |
| ۸ | وَمَامِنْ دَآبَّةٍ فِي الارضِ اِلَّا عَلَى اللّٰهِ رزقها۔ (القرآن) | زمین پر چلنے والا کوئی جاندار ایسا نہیں جس کا رزق اللہ تعالیٰ کے ذمہ کرم پر نہ ہو۔ (سورۂ ھود آیت ٦) |
| " | رَسُوْلُ الثَّقَلين | انسانوں اور جنوں کے رسول |
| " | لَوْكَانَ تَحتَ الْجَبَلَيْن | اگر دو پہاڑوں کے نیچے ہو۔ |
| ۹ | لَاتَقْنَطُوا مِن رَّحْمَةِ اللّٰهِ۔ (القرآن) | اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہو۔ (الزمر آیت ۵۳) |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱ | اِنْشَاءَ اللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ بِفَضْلِ یَزْدَانِ۔ | اللہ نے چاہا تو وہی مددگار ہے اپنے یزدانی فضل سے یزدان بمعنی خدایا نیکی اور خیر کا خالق ہے۔ |
| ۱۴ | کَالشَّمْسِ نِصْفِ النَّھارِ | جس طرح سورج نصف النہار پر ہوتا ہے۔ یعنی دن کے بارہ بجے۔ |
| ۱۴ | وَاجِبُ اللَّعْنِ | قابلِ لعنت (شیطان کے لیے بولا جاتا ہے) |
| ۲۹ | بَیْتُ الصّنم | بتوں کا گھر |
| ۳۰ | انَّ کَیْدَکُنّ عَظِیْمٌ | بے شک تمہارا فریب بڑا ہے۔(سورۃ یوسف ۲۸) |
| ۳۱ | جَلّ جَلالُہٗ | اس کی شان بڑی ہے۔اللہ کی صفت ہے |
| ۳۱ | اُقْتُلُوا الموذیٰ قبل الاذیَّہ | تکلیف دینے والی چیز کو تکلیف دینے سے پہلے ہی ماردو۔(حدیث) |
| ۳۵ | وَمَاخَلَقْتُ الْجِنّ وَالاِنْسَ اِلّالِیَعْبُدُوْن۔(القرآن) | اور میں نے جن اور آدمی اس لئے بنائے کہ میری بندگی کریں۔(سورہ زاریات ۵۶) |
| ۳۷ | النّاسُ عَلٰی دِیْن مُلُوکِھِم | لوگ اپنے بادشاہ کے دین پر ہیں۔ |
| ۳۹ | حَوَاسٌ خَمْسَۃٌ | پانچ حواس یعنی ا۔قوتِ سامعہ،۲۔قوتِ باصرہ،۳۔قوتِ لامسہ،۴۔قوتِ شامہ،۵۔قوتِ ذائقہ۔ |
| ۴۴ | مَعَ الْخَیْرِ | خیریت کے ساتھ |

